آیت الکرسی پڑھیں، ۳؍بار تیسرا کلمہ پڑھیں، اس کے بعد سورۂ مزمل پڑھ کر پھر ۱۱؍مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ انشاء اللہ نفس کی وسوسہ کاریوں سے اور اس کے غلبے سے محفوظ رہیں گے۔

## کسی چیز کے بارے میں معلومات حاصل کرنا

اگر کسی چیز کے بارے میں معلومات حاصل کرنی ہوں تو عشاء کی نماز کے بعد ۳؍مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کریں اور کسی سے بات کئے بغیر سو جائیں۔ انشاء اللہ اس چیز کے بارے میں مکمل معلومات خواب میں فراہم ہوں گی۔

## زبان بندی کے لئے

حاسدوں اور بدخواہوں کی زبان بندی کے لئے ہر روز نماز فجر کے بعد ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دعا کرنے سے سارا دن حاسدوں کی اور بدخواہوں کی زبان بند رہے گی، اگر اس عمل کو معمول بنالیں تو ہمیشہ دشمنوں کے بدزبانی سے محفوظ رہیں۔

## آسیب کو دفع کرنے کے لئے

اگر کسی گھر میں جنات کے اثرات ہوں تو وہاں ۲۱؍مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر پانی پر دم کردیں پھر اس پانی کو گھر کے سبھی کونوں میں چھڑک دیں، انشاء اللہ جنات کے اثرات سے نجات مل جائے گی۔

## قضاءِ حاجت کے لئے

نوچندی جمعرات سے اس عمل کی شروعات کریں، بدھ گذرنے کے



بعد جو رات آتی ہے اس رات کو عشاء کی نماز کے بعد مندرجہ ذیل نقش لکھ کر اپنے سامنے رکھے اور سورۂ مزمل کی تلاوت ۱۱؍مرتبہ کرے۔ اول وآخر ۱۱؍مرتبہ درود شریف پڑھے، جب آیت رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا پر پہنچے، اس آیت کی تکرار ۳؍بار کرے اور ۴۵۰ مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھے، عمل کے اختتام پر سجدہ میں جاکر دعا مانگے، اس عمل کو ۱۱؍مرتبہ راتوں تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ جو بھی حاجت ہوگی پوری ہوگی۔

## غیب سے مدد حاصل کرنا

مصائب، غربت وافلاس اور تہہ در تہہ مسائل سے نجات پانے کے لئے روزانہ سورۂ مزمل کی ۳ مرتبہ تلاوت کرنی چاہئے۔

بعض اکابرین نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کی ضروریات کے لئے غیب سے امداد ہوجایا کرے اور اس کے مسائل غیب کی امداد سے حل ہوتے رہیں تو اس کو سورۂ مزمل کی تلاوت ایک خاص طریقہ سے کرنی چاہئے اور وہ خاص طریقہ یہ ہے۔

سب سے پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد ایک مرتبہ آیت الکرسی پڑھیں۔ اس کے بعد سات مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ پڑھیں۔ اس کے بعد سورۂ مزمل کی تلاوت اس طرح کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر ۷ مرتبہ ایک ہی سانس میں يٰٓاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ پڑھیں۔ اس کے بعد ۳ مرتبہ زَمِّلْنِيْ بِلُطْفِكَ الْخَفِيِّ پڑھیں۔

اس کے بعد سورۂ مزمل کی آیات قُمِ الَّیْلَ اِلَّا قَلِیْلًا ○ نِّصْفَهٗ اَوِ انْقُصْ
مِنْهُ قَلِیْلًا اَوْ زِدْ عَلَیْهِ وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِیْلًا ○ ایک مرتبہ پڑھیں اوراس کے
بعد سات مرتبہ یہ آیات قرآنی پڑھیں: وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰهَ یَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا
وَّیَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ ؕ وَمَنْ یَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ؕ
اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ ؕ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا ○

اس کے بعد پھر سورۂ مزمل کی یہ آیات ایک بار پڑھیں۔ اِنَّا سَنُلْقِیْ
عَلَیْكَ قَوْلًا ثَقِیْلًا ○ اِنَّ نَاشِئَةَ الَّیْلِ هِیَ اَشَدُّ وَطْاً وَّ اَقْوَمُ قِیْلًا ○ اِنَّ
لَكَ فِی النَّهَارِ سَبْحًا طَوِیْلًا ○ وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَتَبَتَّلْ اِلَیْهِ تَبْتِیْلًا ○
رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِیْلًا ○

اس کے بعد ۱۱ مرتبہ یہ آیت قرآنی پڑھیں: رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَآئِدَةً مِّنَ
السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِیْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰیَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ
خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ ○

اس کے بعد سورۂ مزمل کی یہ آیات ایک بار پڑھیں۔ وَاصْبِرْ عَلٰی مَا
یَقُوْلُوْنَ وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا جَمِیْلًا ○ وَذَرْنِیْ وَالْمُكَذِّبِیْنَ اُولِی
النَّعْمَةِ وَمَهِّلْهُمْ قَلِیْلًا ○ اِنَّ لَدَیْنَاۤ اَنْكَالًا وَّجَحِیْمًا ○ وَّطَعَامًا ذَا
غُصَّةٍ وَّعَذَابًا اَلِیْمًا ○ یَوْمَ تَرْجُفُ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ وَكَانَتِ
الْجِبَالُ كَثِیْبًا مَّهِیْلًا ○ اِنَّاۤ اَرْسَلْنَاۤ اِلَیْكُمْ رَسُوْلًا ۙ شَاهِدًا عَلَیْكُمْ
كَمَاۤ اَرْسَلْنَاۤ اِلٰی فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا ○ فَعَصٰی فِرْعَوْنُ الرَّسُوْلَ
فَاَخَذْنٰهُ اَخْذًا وَّبِیْلًا ○ فَكَیْفَ تَتَّقُوْنَ اِنْ كَفَرْتُمْ یَوْمًا یَّجْعَلُ
الْوِلْدَانَ شِیْبًا ۖ السَّمَآءُ مُنْفَطِرٌ بِهٖ ؕ كَانَ وَعْدُهٗ مَفْعُوْلًا ○ اِنَّ هٰذِهٖ



تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰی رَبِّهٖ سَبِیْلًا ○

اس کے بعد ۱۱ مرتبہ یہ آیات پڑھیں۔ رَبَّنَاۤ اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَآئِدَةً مِّنَ
السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِیْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰیَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ
خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ ○

اس کے بعد سورۂ مزمل کی یہ آیات ایک بار پڑھیں: اِنَّ رَبَّكَ یَعْلَمُ اَنَّكَ
تَقُوْمُ اَدْنٰی مِنْ ثُلُثَیِ الَّیْلِ وَنِصْفَهٗ وَثُلُثَهٗ وَطَآئِفَةٌ مِّنَ الَّذِیْنَ مَعَكَ ؕ
وَاللّٰهُ یُقَدِّرُ الَّیْلَ وَالنَّهَارَ ؕ عَلِمَ اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ فَتَابَ عَلَیْكُمْ
فَاقْرَءُوْا مَا تَیَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ؕ عَلِمَ اَنْ سَیَكُوْنُ مِنْكُمْ مَّرْضٰی ۙ
وَاٰخَرُوْنَ یَضْرِبُوْنَ فِی الْاَرْضِ یَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ ۙ وَاٰخَرُوْنَ
یُقَاتِلُوْنَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ۖ فَاقْرَءُوْا مَا تَیَسَّرَ مِنْهُ ۙ وَاَقِیْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰ
تُوا الزَّكٰوةَ وَاَقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا ○

اس کے بعد یہ آیت ۱۱ مرتبہ پڑھیں: اَلَاۤ اِلَی اللّٰهِ تَصِیْرُ الْاُمُوْرُ ○

اس کے بعد سورۂ مزمل کی یہ آیت پڑھیں: وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ
خَیْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَیْرًا وَّاَعْظَمَ اَجْرًا ؕ وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ
غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ○

اس کے بعد ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سجدے میں جا کر یہ دعا پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ یَا مُفَتِّحُ فَتْحًا وَّیَا مُسَبِّبُ سَبَبًا وَّیَا مُفَرِّجُ فَرَجًا وَّیَا مُسَهِّلُ سَهِّلْ
وَیَا مُیَسِّرُ یَسِّرْ وَیَا مُدَبِّرُ دَبِّرْ وَیَا مُتَمِّمُ تَمِّمْ بِالْخَیْرِ۔ ۴۰ دن تک اس طرح
پڑھنے کے بعد عمر بھر سورۂ مزمل صرف ایک مرتبہ تلاوت کرتے رہیں۔ انشاء اللہ
غیب سے مدد ہوتی رہے گی۔ مندرجہ ذیل نقش کو گلے میں ڈال لیں۔

قرآن حکیم میں سورۂ مزمل کو سامنے رکھ کر زیر زبر میں اگر کوئی غلطی ہوگئی
ہوتو قارئین تصحیح فرمالیں اور صحیح تلفظ کے ساتھ اس عمل کو جاری رکھیں۔ انشاءاللہ
بے شمار فائدے ہوں گے اور غیب سے زبردست مدد ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲ | ۱۱۵ | ۱۱۸ | ۱۰۵ |
| ۱۱۷ | ۱۰۶ | ۱۱۱ | ۱۱۶ |
| ۱۰۷ | ۱۲۰ | ۱۱۳ | ۱۱۰ |
| ۱۱۴ | ۱۰۹ | ۱۰۸ | ۱۱۹ |

## چشم خلائق میں مقبول ہونے کے لئے

جو شخص یہ چاہے کہ وہ چشم خلائق میں مقبول ہوجائے جہاں بھی جائے
لوگ اس کی عزت وتکریم کرنے پر مجبور ہوں تو ہر روز نمازِ فجر کے بعد تین مرتبہ
سورۂ مزمل کی یہ آیت پڑھنے کا معمول بنائیں اِنَّ رَبَّكَ يَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْمُ
اَدْنٰى مِنْ ثُلُثَيِ الَّيْلِ وَ نِصْفَهٗ وَ ثُلُثَهٗ وَ طَآئِفَةٌ مِّنَ الَّذِيْنَ مَعَكَ وَاللّٰهُ
يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ اول وآخر ایک مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاءاللہ کچھ
دنوں کے بعد جہاں جائے عزت ہوگی اور لوگ حسنِ اخلاق کا مظاہرہ کرنے پر
مجبور رہیں گے۔

## غربت سے نجات کے لئے

اگر نمازِ مغرب کے بعد کوئی شخص اس آیت کو ۲۱ مرتبہ پڑھنے کی عادت بنا
لے تو اس کو غربت وافلاس سے نجات مل جائے۔ آیت یہ ہے۔ رَبُّ الْمَشْرِقِ



وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا اول وآخر ۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں

## نامردی کا علاج

بعض لوگوں میں قوت باہ کی کمی ہوتی ہے اس کمی کو دور کرنے کے لئے نماز
عشاء کے بعد سورۂ مزمل کی یہ آیت ایک ہزار مرتبہ پڑھیں: اِنَّ لَكَ فِي النَّهَارِ
سَبْحًا طَوِيْلًا اس عمل کو ۴۰ دن تک جاری رکھیں۔ انشاءاللہ قوت باہ کی کمی
دور ہوجائے گی اور مردانگی بحال ہوجائے گی۔

## دشمن کو پریشان کرنے کے لئے

اگر کسی شخص کا کوئی جانی دشمن ہو اور ہر وقت وہ درپے آزار رہتا ہو تو اس کو
چاہئے کہ اپنے دشمن کو پریشان کرنے کے لئے یہ عمل کریں، گیندے کے سات
پھول لائے اور سنیچر کے دن ان پھولوں کو لے کر قبرستان جائے اور ایک ہزار
مرتبہ یہ آیت پڑھے: فَكَيْفَ تَتَّقُوْنَ اِنْ كَفَرْتُمْ يَوْمًا يَّجْعَلُ الْوِلْدَانَ
شِيْبًا السَّمَآءُ مُنْفَطِرٌ بِهٖ كَانَ وَعْدُهٗ مَفْعُوْلًا پڑھنے کے بعد ساتوں
پھولوں پر دم کردے پھر ان میں سے ۳ پھول دشمن کے مکان کی مشرق کی
طرف اور ۳ پھول دشمن کے مکان کی جنوب کی طرف ڈال دے اور ایک پھول
لاکر اپنے گھر میں رکھ لے۔ انشاءاللہ دشمن پریشان اور تباہ ہوجائے گا۔
اگر مذکورہ آیت پڑھنے کے ساتھ ساتھ ایک ہزار مرتبہ یہ بھی پڑھ کر دم
کرے تو مطلوبہ مقصد میں جلد کامیابی ملے گی: لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ
اللّٰهِ قهارٌ جبارٌ وَالسلطانُ الْمُرْتَضٰى ستارٌ.

## وسعت رزق کے لئے

رزق حلال میں اضافے کے لئے یہ عمل کرے، یہ عمل بزرگوں کا آزمودہ

عمل سے اور اس عمل سے رزق حلال میں زبردست اضافہ ہوتا ہے اور خوب خیر و برکت ہوتی ہے۔ طریقہ عمل یہ ہے کہ عشاء کی نماز کے بعد ۱۱/مرتبہ درود پڑھیں، ۱۱/مرتبہ استغفار پڑھے پھر ایک مرتبہ مزید درود شریف پڑھ کر ایک مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھے۔ اس کے بعد ۲۵/مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْل پڑھے پھر ۲۵/مرتبہ یہ پڑھے حَسْبِیَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ انشاءاللہ رزق میں زبردست اضافہ ہوگا۔

## قرض کی ادائیگی کے لئے

اگر کوئی شخص مقروض ہو اور قرض کی ادائیگی کی کوئی سبیل نہ ہو تو اس کو چاہئے کہ سورۂ مزمل کی تلاوت روزانہ ۴۰/مرتبہ پڑھے اور اول و آخیر ۴۰/مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس عمل کو لگاتار ۴۰/دن تک کرے۔ انشاءاللہ قرض سے نجات مل جائے گی اور غیب سے قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا ہوں گے۔

## سوکنوں کی لڑائی کے لئے

اگر کسی شخص کی دو بیویاں ہوں اور دونوں ہر وقت اس قدر لڑتی ہوں کہ مرد کا ناک میں دم ہو گیا ہو تو ان دونوں کی لڑائی ختم کرنے کے لئے ایک کاغذ پر سورۂ مزمل گلاب و زعفران سے لکھے، پھر اس کو صاف پانی میں گھول دے۔ ۲۴/گھنٹے اس کاغذ کو پانی میں پڑا رہنے دے، پھر اس پانی میں تھوڑی سی شکر ملا دے اور مکئی کا آٹا اس پانی سے گوندھے اور روٹی پکا کر دونوں بیویوں کو کھلا دے۔ اس عمل کو ایک ایک مہینے میں ۴/جمعراتوں کو کرے۔ انشاءاللہ دونوں کی لڑائی ختم ہو جائے گی اور دونوں ایک دوسرے سے محبت کرنے لگیں گی۔



## جلد شادی کے لئے

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو تو ہر فرض نماز کے بعد ۳/مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے اول و آخیر ۱۱/مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاءاللہ بہت جلد شادی طے ہو جائے گی، اس عمل کو لگاتار ۴۰/دن کرنے کے بعد اللہ کی رحمت کا انتظار کرے۔

## بد قسمتی دور کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص یہ محسوس کرتا ہو کہ وہ بدنصیب ہے یا اس کی قسمت پر تالے پڑے ہوئے ہیں، اس کے کام نہ بنتے ہوں اور اس کو ہر جگہ ناکامی کا سامنا کرنا پڑتا ہو تو اس کو چاہئے کہ ہر روز عشاء کی نماز کے بعد سورۂ مزمل کی یہ آیت سو مرتبہ پڑھے وَذَرْنِیْ وَالْمُکَذِّبِیْنَ اُولِی النَّعْمَةِ وَ مَهِّلْهُمْ قَلِیْلًا اول و آخیر سات مرتبہ درود شریف پڑھے اور اس آیت کا نقش ہرے کپڑے میں پیک کر کے گلے میں ڈال لے۔ انشاءاللہ ۴۰/دن کے اندر اندر اس کو یہ محسوس ہوگا کہ اس کی بگڑی بن رہی ہے اور اس کی مشکلات آسانیوں میں بدل رہی ہیں۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۹۱ | ۵۹۴ | ۵۹۷ | ۵۸۳ |
| ۵۹۶ | ۵۸۴ | ۵۹۰ | ۵۹۵ |
| ۵۸۵ | ۵۹۹ | ۵۹۲ | ۵۸۹ |
| ۵۹۳ | ۵۸۸ | ۵۸۶ | ۵۹۸ |

## مصائب سے نجات کے لئے

اگر کئی شخص مصائب کا شکار ہو تو ان سے نجات حاصل کرنے کے لئے ایک کاغذ پر قارون کے ایک کاغذ پر فرعون لکھے اور ایک کاغذ پر ابلیس لکھے۔ الگ الگ کاغذوں پر لکھے اس کے بعد تقریباً ۳ر بوتل پانی لے کر چولہے پر رکھ دے اور تینوں کاغذ پانی میں ڈال دے اور جس وقت یہ پانی پک رہا ہو اس وقت سورہ مزمل کی یہ آیت اِنَّا اَرْسَلْنَا اِلَيْكُمْ رَسُوْلًا شَاهِدًا عَلَيْكُمْ كَمَا اَرْسَلْنَا اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا ایک ہزار مرتبہ پانی پر دم کر دے۔ اس کے بعد وہ پانی جنگل میں کسی درخت کی جڑ میں ڈال دے اور کاغذ بھی وہیں دبا دے پھر اس آیت کا نقش اپنے گلے میں ڈالے، اس کو کالے رنگ کے کپڑے میں پیک کرے۔ انشاءاللہ مصائب سے نجات ملے گی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۷۸ | ۵۸۱ | ۵۸۵ | ۵۷۱ |
| ۵۸۴ | ۵۷۲ | ۵۷۷ | ۵۸۲ |
| ۵۷۳ | ۵۸۷ | ۵۷۹ | ۵۷۶ |
| ۵۸۰ | ۵۷۵ | ۵۷۴ | ۵۸۶ |

اگر اس عمل کو منگل کے دن کریں گے تو جلد نتائج سامنے آئیں گے، منگل کے دن پہلی ساعت میں نقش لکھیں اور زوال کے وقت پانی درخت کی جڑ میں چھڑکیں۔



## دشمن کی ہلاکت کے لئے

ظالم دشمن کو ہلاک کرنے کے لئے ہر روز نمازِ عشاء کی سنت اور فرض کے درمیان گیارہ مرتبہ اس طرح عمل کرے جب سورۂ مزمل پڑھتے پڑھتے آیت مبارکہ اَشَدُّ وَطْاً پر پہنچے تو ۱۰ر مرتبہ یہ کہے کہ الٰہی فلاں ابن فلاں را دافع شود پھر جب وَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ پر پہنچے تو ۱۰ر مرتبہ یہ کہے کہ الٰہی فلاں ابن فلاں رابستہ گردان ودل او بسوئے من گردان پھر جب وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ پر پہنچے تو ۱۰ر مرتبہ یہ کہے کہ فلاں ابن فلاں پراگندہ شود۔ اس کے بعد جب آیت مبارکہ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ پر پہنچے تو کہے فلاں ابن فلاں را ہلاک گرداں بحق لا الٰہ الا اللہ محمدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ انشاءاللہ اس عمل کی وجہ سے دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا لیکن اس طرح کے عمل بہت ہی ناگزیر حالات میں کرنے چاہئیں۔ خوامخواہ کسی کو پریشان کرنے سے اپنی دنیا اور آخرت دونوں برباد ہو سکتی ہیں۔

## امتحان میں کامیابی کے لئے

اگر کوئی طالب یہ چاہتا ہو کہ وہ امتحان میں اعلیٰ نمبروں سے پاس ہو تو اس کو چاہئے کہ ۳ر مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے اور اول و آخیر ۳/۳ر مرتبہ درود شریف پڑھے اور امتحان میں کامیابی کی دعا کرے۔ انشاءاللہ امتحان میں اعلیٰ نمبروں سے پاس ہو جائے گا۔

## رنج وغم سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص کسی رنج اور غم میں مبتلا ہو اور کسی بھی طرح صبر وقرار نہ آ رہا ہو تو

اس کو چاہئے کہ عشاء کی نماز کے بعد ۵ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے، اول و آخیر ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھے، اس کے بعد سجدے میں جا کر ۱۰۰ مرتبہ یَااَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ پڑھے۔ انشاء اللہ دل کو سکون ملے گا اور صبر آئے گا۔

## حاسدوں کے حسد سے بچاؤ کے لئے

اگر کوئی شخص حاسدوں کے حسد سے پریشان ہوں اور ان کی ہائے ہائے سے کاموں کے اندر رکاٹیں پیدا ہو رہی ہوں تو اس کو چاہئے کہ نمازِ فجر کی سنت اور فرض کے درمیان سورۂ مزمل ایک بار پڑھے، اوّل و آخر ۷ مرتبہ درود شریف پڑھے اور حاسدوں کے حسد سے بچنے کی دعا کرے۔ اس عمل کو ۲۱ روز تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ حاسدوں کے حسد سے نجات مل جائے گی۔

## سفر میں حفاظت

اگر کوئی شخص دور دراز کے سفر کے لئے روانہ ہو رہا ہو اور یہ چاہتا ہو کہ دورانِ اس کو کسی طرح کی کوئی پریشانی نہ ہو وہ مصائب ناکامیوں سے اور حادثات سے محفوظ رہے تو سفر پر روانہ ہونے سے پہلے ۲ رکعت نفل پڑھ کر ۲۱ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے اور اول و آخیر ۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ وہ دورانِ سفر ہر طرح کی مصیبت اور آفت سے محفوظ رہے گا اور ناکامی کا دکھ بھی اس کے قریب نہیں پھٹکے گا۔

## جن کے اثرات سے نجات کے لئے

اگر کسی شخص پر جن کا اثر ہو تو سورۂ مزمل کی یہ آیت سات مرتبہ پڑھ کر



مریض پر دم کر دیں اور اس آیت کا نقش مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ جن کے اثرات سے نجات مل جائے گی۔ آیت یہ ہے: اِنَّا اَرْسَلْنَا اِلَیْکُمْ رَسُوْلاً شَاهِدًا عَلَیْکُمْ کَمَا اَرْسَلْنَا اِلٰی فِرْعَوْنَ رَسُوْلاً.

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۹۵ | ۶۰۹ | ۶۰۵ | ۶۰۲ |
| ۶۰۶ | ۶۰۱ | ۵۹۶ | ۶۰۸ |
| ۶۰۰ | ۶۰۳ | ۶۱۱ | ۵۹۷ |
| ۶۱۰ | ۵۹۸ | ۵۹۹ | ۶۰۴ |

## دشمن کی زبان بندی کے لئے

اگر کوئی شخص دشمن کی زبان درازی سے پریشان ہو گیا ہو اور یہ چاہتا ہو کہ دشمن کی زبان بند ہو جائے تو منگل کے دن نماز جمعہ کے بعد یا پیر کا دن گذار کر عشاء کی نماز کے بعد ۷ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے اور دشمن کی قیام گاہ کا تصور کر کے پھونک مار دے اور یہ تصور کرے کہ دشمن کی زبان بند ہو گئی ہے۔ انشاء اللہ دشمن اس کے خلاف بولنے پر قادر نہیں ہو سکے گا۔

## کسی بھی افسر کو مہربان کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ حاکم و افسر اس پر مہربان ہو جائے تو سورۂ مزمل کی تلاوت ۳ مرتبہ کر کے اول و آخیر ۳، ۳ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرے اور پھر اپنے دونوں ہاتھوں کو اپنے چہرے پر مل لے، اس کے

بعد افسر سے ملاقات کے لئے جائے۔ انشاء اللہ افسر اس پر مہربان رہے گا اور اس کی بات ماننے پر مجبور ہوگا۔

## پاگل پن کا علاج

اگر کسی شخص کا دماغ خراب ہو گیا ہو اور وہ بہکی بہکی باتیں کرتا ہو یا پاگل پن کی وجہ سے گم صم رہتا ہو تو اس کا علاج اس طرح کریں کہ ۴۱ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر (اول و آخر ۱۱ مرتبہ درود شریف کے ساتھ) پانی پر دم کر کے اس شخص کو دن میں تین چار مرتبہ پلائیں اور اس پانی کی چھینٹیں اس کے چہرے پر بھی ماریں۔ انشاء اللہ پاگل پن سے نجات ملے گی۔ اور دماغ ٹھکانے آجائے گا۔

## مراد پوری ہونے کے لئے

اگر کسی شخص کی کوئی خاص مراد ہو جو پوری نہ ہو رہی ہو تو اس کو چاہئے کہ مغرب کی نماز کے بعد ۷ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے۔ اول و آخر ۷ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر سجدے میں جا کر دعا کرے۔ انشاء اللہ ۷ دن کے اندر اندر مراد پوری ہو جائے گی، اس عمل کو ۷ دن تک جاری رکھنا چاہئے۔

## کامیابی اور فتوحات کے لئے

کسی بھی مقابلہ میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے یا فتوحات حاصل کرنے کے لئے یا امتحان میں اعلیٰ نمبروں سے کامیابی حاصل کرنے کے لئے یہ عمل کریں۔ نمازِ فجر کے بعد مکمل تنہائی میں ۱۱ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کریں۔ اول و آخر ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں، اس کے بعد گیارہ مرتبہ یہ دعا پڑھیں۔



"یَاقَاضِیَ الْحَاجَاتُ یَاکَافِیَ الْمُهِمَّاتُ یَارَافِعَ الدَّرَجَاتُ یَادَافِعَ الْبَلِیَّاتُ یَافَاتِحَ الْاَبْوَابُ یَاشَافِیَ الْاَمْرَاضِ یَاحَلَّ الْمُشْکِلَاتُ یَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ یَامُجِیْبَ الدَّعْوَاتُ یَااَکْرَمَ الْاَکْرَمِیْنَ یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ"

## قید سے رہائی کے لئے

اگر کوئی شخص ناحق گرفتار ہوا اور اس کی ضمانت نہ ہو رہی ہو تو اس کو چاہئے کہ پیشی سے ۷ روز پہلے یہ عمل کرے، ہر فرض نماز کے بعد ۱۱ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے اور ہر بار سورۂ مزمل کی تلاوت کے اول و آخر ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے دونوں ہاتھ اپنے چہرے پر مل لے اور اپنی رہائی کی دعا کرے۔ انشاء اللہ رہائی نصیب ہوگی۔

## بچے کا رونا اور ضد کرنا

اگر کوئی بچہ حد سے زیادہ روتا ہو یا حد سے زیادہ ضد کرتا ہو تو اس آیت کو ایک بار پڑھ کر بچے پر دم کر دیں اور اس آیت کا نقش بچے کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ بچہ رونے سے اور ضد کرنے سے باز آجائے گا۔ آیت یہ ہے:

وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِکُمْ مِّنْ خَیْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَیْرًا وَّ اَعْظَمَ اَجْرًا وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ۔

نقش یہ ہے۔

اس نقش کو کالی روشنائی سے لکھ کر کالے کپڑے میں پیک کر کے بچے کے گلے میں ڈالیں۔ ڈورا بھی کالا ہی ہو تو بہتر ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۹۷ | ۲۰۰۰ | ۲۰۰۴ | ۱۹۹۰ |
| ۲۰۰۳ | ۱۹۹۱ | ۱۹۹۶ | ۲۰۰۱ |
| ۱۹۹۲ | ۲۰۰۶ | ۱۹۹۸ | ۱۹۹۵ |
| ۱۹۹۹ | ۱۹۹۴ | ۱۹۹۳ | ۲۰۰۵ |

اگر اس نقش کے گلے میں ڈالنے کے بعد رونا اور ضد کرنا نہ چھوڑے تو یہ نقش روزانہ ایک پانی میں گھول کر لگاتار ۲۱/دن تک پلائیں۔ انشاء اللہ بچہ بالکل ٹھیک ہوجائے گا رونا اور ضد بالکل چھوڑ دے گا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۶۶۵ | ۲۶۵۹ | ۲۶۶۷ |
| ۶۶۶۶ | ۲۶۶۴ | ۲۶۶۱ |
| ۲۶۶۰ | ۲۶۶۸ | ۲۶۶۳ |

محبت میں دیوانہ وار بنانے کے لئے

کسی کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنے اور اس کو فریفتہ کرنے کے لئے ۷/چیزیں لیں: چینی، شہد، کھجور، کشمش، بادام، ناریل اور دودھ۔ ان سب کا وزن برابر ہو پھر ان میں سے ہر ایک چیز پر ۷/مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کریں، ہر بار اول و آخیر سات مرتبہ درود شریف پڑھیں، آخیر میں ۳/بار یہ کہیں فلاں ابن فلاں فلاں ابن فلاں کی محبت میں دیوانہ ہوجائے اور اس کے بغیر اس کو قرار نہ آئے۔ اس کے بعد ان تمام چیزوں کو حلوے کی طرح پکالے اور مطلوب کو



کھلادے۔ انشاء اللہ ایسی محبت اس کے دل میں پیدا ہوگی کہ دیکھنے والے حیرت کریں گے۔ واضح رہے کہ اس طرح کے عمل صرف میاں بیوی یا بہن بھائی کے لئے کرنے چاہئیں۔ قرآن حکیم کی سورتوں یا آیتوں کا استعمال کسی ناجائز محبت یا ناجائز کام کے لئے نہیں کرنا چاہئے ورنہ گناہگار ہوگا اور آخرت برباد ہوجائے گی۔

غائب کو حاضر کرنا

اگر کسی کا دوست یا رشتہ دار طویل مدت سے لاپتہ ہو اور بالکل یہ اندازہ نہ ہو کہ وہ کہاں ہے؟ اس کا کوئی فون بھی نہ آتا ہو اور اس کے گھر والے اس کی جدائی کی وجہ سے پریشان ہوں تو یہ عمل کرنا چاہئے کہ عشاء کی نماز کے بعد ۱۵۰/مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے اور اس کی واپسی کی دعا مانگے۔ اس عمل کو ۴۰/دن تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ غائب دنیا میں کہیں بھی ہوگا اگر وہ ۷/سمندر پار بھی ہوگا تو حاضر ہوگا۔ اول و آخیر ۲۱/مرتبہ درود شریف پڑھیں روزانہ عمل کے بعد اس کی واپسی کی دعا کریں۔ انتہائی مجرب عمل ہے، اس عمل میں کبھی ناکامی نہیں ہوتی۔

تسخیر محبت کے لئے

اگر کوئی شخص کسی کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنا چاہے تو اس کو چاہئے کہ پہلے اپنے نام اور اپنی والدہ کے نام کے اعداد نکال کر ان کو جمع کرے، جتنی تعداد ہو اتنی بار سورۂ مزمل ایک جمعہ سے شروع کرکے دوسرے جمعہ کی شام تک پوری کرلے۔ مثلاً اگر نام کے کل اعداد ۲۸۸ ہیں تو جمعہ سے جمعہ تک ۲۸۸ مرتبہ سورۂ

مزمل کی تلاوت کرنی ہے، اتنی تعداد روزانہ کی مقرر کرے کہ ۸ دن میں ۲۸۸ مرتبہ کی تعداد پوری ہوجائے۔ روزانہ اول وآخیر ۱۱ مرتبہ درود شریف بھی پڑھے، ہر روز عمل کے بعد یہ دعا مانگے یامقلب القلوب قَلِّب قلب فلاں ابن فلاں. اگر یہ دعا ۳ مرتبہ مانگے تو بہتر ہے۔ انشاء اللہ ۸ دن میں مطلوب مسخر ہوجائے گا۔

## رزق کی فراوانی کے لئے

اگر کوئی شخص رزق کی تنگی محسوس کرتا ہو تو اس کو چاہئے کہ نمازِ تہجد کے وقت تہجد سے فارغ ہونے کے بعد ۱۴ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے اور اول وآخیر ۱۴ مرتبہ درود شریف پڑھے اور اس عمل کو ۴۰ دن تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ رزق میں خوب اضافہ ہوگا اور آمدنی میں خوب خیر وبرکت ہوگی۔

## کسی بھی مہم کو حل کرنے کے لئے

کیسی بھی مہم ہو اس کو حل کرنے کے لئے سورۂ مزمل سجدے کی حالت میں ۳ بار پڑھے، اول وآخر ۳ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ ۱۱ دن عمل کرنے سے مہم حل ہوگی اور عجیب وغریب طریقہ سے کامیابی کے اسباب پیدا ہوں گے۔

## مہلک مرض سے شفا کے لئے

اگر کوئی شخص کسی مہلک مرض میں مبتلا ہو تو اس کو اس مرض سے نجات دلانے کے لئے سورۂ مزمل ایک سفید کاغذ پر لکھیں پھر سورۂ مزمل ۱۱ مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کریں۔ پھر اس کو تعویذ بنا کر مریض کے گلے میں ڈالیں اور روزانہ ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو یہ پانی دن میں ۳ بار پلائیں۔ انشاء اللہ شفا نصیب ہوگی۔



## دولت اور رتبہ حاصل کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص صاحب مال اور صاحب وقار بننے کا خواہش مند ہو تو جمعہ کے دن نمازِ جمعہ سے فارغ ہونے کے بعد دو رکعت نماز اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ مزمل پڑھے۔ انشاء اللہ اس عمل کی پابندی سے دولت بھی بڑھے گی اور عزت ووقار میں بھی زبردست اضافہ ہوگا۔

## عہدے کی بحالی کے لئے

اگر کوئی شخص اپنے عہدے سے معزول ہوگیا ہو تو اس کو چاہئے کہ نمازِ فجر کے بعد اور نمازِ عشاء کے بعد ۷ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے، اول وآخیر ۷ مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنے عہدے کی بحالی کے لئے دعا کرے۔ اس عمل کو ۲۱ دن تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ اسی دوران عہدہ بحال ہوگا اور پہلے سے بھی زیادہ عزت میسر آئے گی۔

## چشم خلائق میں معزز ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ معاشرے میں اس کا ایک مقام ہو، دیکھنے والے اس کی عزت کرنے پر مجبور ہوں اس کو جو کوئی دیکھے وہ اس کا احترام کرے تو اس کو چاہئے کہ روزانہ نمازِ عصر کے بعد ۳ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے۔ اول وآخیر ۳ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ وہ لوگوں کی نظروں میں محترم ہوجائے گا اور دیکھنے والے اس کو عزت دینے پر مجبور ہوں گے۔

## میاں بیوی کی محبت کے لئے

اگر میاں بیوی میں محبت نہ ہو تو ان کو ایک دوسرے کی محبت میں گرفتار کرنے کے لئے صبح صادق کے وقت ۷ر مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کر کے صندل کی لکڑی پر دم کر دیں اور آخیر میں یہ بھی کہیں کہ فلاں ابن فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں بحرمۃ سورۂ مزمل۔ اس کے بعد اس لکڑی کو ایسی اونچی جگہ پر گاڑ دیں کہ اس پر سورج کی دھوپ پڑتی رہے۔ انشاء اللہ چند دنوں کے بعد دونوں کے مزاج بدل جائیں گے اور دونوں ہی ایک دوسرے سے محبت کرنے لگیں گے۔

## زبان بندی کے لئے

کسی زبان دراز دشمن کی اگر زبان بند کرنی ہو تو کچے سوت کے ۱۱ر تار لیں اور اس کی رسی سی بنا لیں، پھر اس پر ۱۱ر گرہ لگائیں اور ہر گرہ پر ۱۱ر مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کرتے رہیں اور دشمن کی زبان بندی کا تصور کریں، آخیر میں یہ الفاظ زبان سے ادا کریں۔ زبان بند کردم فلاں ابن فلاں فلاں ابن فلاں۔ اس کے بعد ان تاروں کو دشمن کی چوکھٹ پر دفن کر دے۔ انشاء اللہ دشمن کی زبان بند ہو جائے گی، اس کے بعد وہ ایک حرف بھی اپنی زبان سے نہیں نکال سکے گا۔

## دو افراد میں جدائی ڈالنے کے لئے

اگر دو افراد میں ناجائز تعلقات قائم ہوں یا دونوں کے تعلقات سے لوگوں کو نقصان ہو تو ان میں جدائی ڈالنے کے لئے یہ عمل کریں کہ آٹے کی ۷ر گولیاں بنائیں اور ہر گولی پر ۷ر مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کریں، آخیر میں ہر گولی پر یہ کہہ کر دم کریں اللھم فرق بین فلاں ابن فلاں وفلاں ابن فلاں۔ اس



کے بعد ان گولیوں کو بوقت زوال کسی نہر میں ڈال دیں۔ ۳ر گولیاں ایک کنارے پر کھڑے ہو کر ڈالیں اور ۷ر گولیاں دوسرے کنارے پر کھڑے ہو کر ڈالیں۔ انشاء اللہ دونوں میں جدائی پیدا ہو گی۔

## مقدمہ میں کامیابی کے لئے

عشاء کی نماز کے بعد کھلے آسمان کے نیچے ننگے پیر اور ننگے سر کھڑے ہوں، ۲۱ر مرتبہ سورۂ مزمل پڑھیں، اول وآخر ۲۱ر مرتبہ درود شریف پڑھے اور مقدمہ میں کامیابی کے لئے دعا کریں۔ انشاء اللہ مقدمہ میں فیصلہ آپ ہی کے حق میں ہو گا۔

## حمل کی حفاظت کے لئے

اگر کسی عورت کے حمل ٹھہرنے کے بعد ضائع ہو جائے تو اس عورت کے گلے میں حمل ٹھہرنے کے ایک ماہ کے بعد یہ دونوں نقش لکھ کر ڈالیں اور یہ دونوں نقش آگے پیچھے ایک ہی کاغذ پر گلاب و زعفران سے ۴۰ر عدد لکھ لیں، نقش لکھنے کے بعد ۸۰ر سیاہ مرچ لیں اور ۴۱ر مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر اول وآخیر ۱۱ر مرتبہ درود شریف کے ساتھ ان سیاہ مرچوں پر دم کر دیں۔ روزانہ صبح شام سیاہ مرچ ایک عدد حاملہ کو لکھ کر اور نقش کو پانی میں گھول کر آدھا پانی صبح کو سیاہ مرچ کھلانے کے بعد پلا دیں اور آدھا پانی حاملہ کو شام کو سیاہ مرچ کھلانے کے بعد پلا دیں۔ انشاء اللہ حمل قائم رہے گا اور ساتھ خیر وعافیت کے بچہ پیدا ہو گا۔ ولادت کے بعد نقش عورت کے گلے میں سے اتار کر بچے کے گلے میں ڈال دیں اور چلے کے بعد اسی نقش کو دوبارہ لکھ کر عورت کے گلے میں ڈالیں۔

نقش یہ ہے۔ (پہلے کاغذ کی ایک طرف یہ نقش لکھیں)




اسی نقش کی پشت پر یہ نقش لکھیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۸۶ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۲۸۵ |
| [illegible] | ۹ [illegible] | ۲۸۸ | ۳ |
| ۲۸۷ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## مفرور کی واپسی کے لئے

اگر کوئی شخص کسی کی کوئی چیز یا کسی کی بیٹی یا کسی کا بیٹا لے کر بھاگ گیا ہو اور یہ اندازہ نہ ہو کہ وہ کہاں ہے تو اس کی واپسی کے لئے یہ کرنا چاہئے کہ ۴۰ر دانے سیاہ مرچ کے لے کر ایک دانے پر ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کردیں اور جو شخص بھاگا ہے اس کی واپسی کا تصور کریں، عمل کے اختتام پر ۳ر بار یہ کہیں کہ فلاں ابن فلاں واپس آجائے، اس کے بعد تمام سیاہ مرچیں دہکتی ہوئی آگ میں ڈال دیں۔ وہ آگ لکڑی کے کوئلوں کی ہونی چاہئے، گیس کے چولہے پر یا اسٹوپ پر نہ ڈالیں۔ انشاء اللہ مفرور جہاں بھی ہوگا فوراً واپس



آنے کی تیاری کرلے گا۔

## مہم میں کامیابی کے لئے

اگر کسی مہم میں کامیابی کے لئے کوئی سفر درپیش ہو تو اس میں کامیابی حاصل کرنا مقصود ہو تو مکی کا آٹا گوندھ کر اس میں تھوڑی سی شکر یا بورا ملا کر ۳ر روٹیاں تیار کرے، ہر ایک روٹی پر ۱۱/۱۱ر مرتبہ سورۂ مزمل اول وآخیر ۱۱/۱۱ر مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کردے، اس کے بعد ایک روٹی سفر پر جانے سے پہلے کھالے اور ایک روٹی اپنی ماں کو یا اپنی بیوی کو کھلادے اور اگر یہ دونوں نہ ہوں تو گھر کے کسی بھی فرد کو بہن یا بھائی کو کھلادے، اس کے بعد جب اس شہر میں پہنچے جہاں کام کرنا ہے تو ایک روٹی وہاں پہنچ کر کھالے اور ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلے۔ انشاء اللہ چند دنوں میں مقصد میں کامیابی مل جائے گی۔

## حاکم کو مہربان کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص حاکم کے سامنے سے ڈرتا ہو لیکن حاکم کے سامنے اپنے کسی مقصد کے لئے ضروری بھی ہو تو جانے سے پہلے ۳ر مرتبہ سورۂ مزمل اول و آخیر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے، اس کے بعد ایک مرتبہ یہ پڑھے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم. بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِىْ لَا
اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَىُّ الْقَيُّوْم بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِىْ لَا
اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَام بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِىْ لَا
يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَىْءٌ فِى الْاَرْضِ وَلَا فِى السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ

الْعَلِيمُ اللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ فلاں ابن فلاں۔

(یہاں اور اس کی ماں کا نام لے اگر ماں کا نام معلوم نہ ہو تو اس کے عہدے کا ذکر کرے)، اس کے بعد حاکم کے سامنے جائے۔ انشاء اللہ دیکھ کر مہربانی کا مظاہرہ کرے گا اور جو بھی مقصد ہوگا اس کو پورا کردے گا۔

## لڑکی کی شادی کے لئے

اگر کسی لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو اور اچھے رشتے نہ آتے ہوں تو لڑکی کو چاہئے کہ جمعہ کے دن عشاء کی نماز کے بعد ۴۱ رمرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے۔ اول وآخیر ۱۱ رمرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنی شادی کی دعا کرے۔ انشاء اللہ ۳ رمرتبہ کے اندر اچھے لڑکے سے رشتہ طے ہو جائے گا۔

## طاعون سے حفاظت کے لئے

اگر کسی شہر میں کوئی وبا پھیل رہی ہو تو اس وبا سے محفوظ رہنے کے لئے ایک کاغذ پر سورۂ مزمل لکھ کر اپنے گھر کے دروازے پر لٹکا دیں، ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر پانی پر دم کر کے گھر میں سب افراد کو پلا دیں۔ انشاء اللہ گھر اور گھر کے تمام افراد وبا سے محفوظ رہیں گے۔

## والدین کو راضی کرنے کے لئے

اگر کسی کے والد، والدہ یا دونوں ناراض ہوں تو ان کو راضی کرنے کے لئے تہجد کی نماز کے بعد دو رکعت نفل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں مسلسل سورۂ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے، نماز سے فارغ ہونے کے بعد ماں باپ کے راضی ہونے کے لئے دعا کرے، اس عمل کو ۴۰ ردن تک جاری



رکھے۔ انشاء اللہ دوران عمل ماں باپ راضی ہو جائیں گے اور وہ خود پیش رفت کریں گے اور شفقت وممتا کا اظہار کرنے کے لئے حاضر ہوں گے۔

## اولاد کی فرماں برداری کے لئے

اگر کسی کی اولاد نافرمان ہو جائے اور بات بات پر سرکشی کا مظاہرہ کرے تو اس کے ماں یا باپ کو یہ عمل کرنا چاہئے کہ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد ۹ رمرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے اور پانی پر دم کر کے اس پانی کو اپنے بچوں کو پلائے۔ اس عمل کو ۹ ردن تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ اولاد سرکشی سے باز آجائے گی اور ماں باپ کی اطاعت کرنے لگے گی۔ جو بچے برائیوں میں مبتلا ہوں مثلاً چوری، جوا، بدکاری اور شراب نوشی جیسے گناہوں کا شکار ہوں ان کے لئے بھی یہ عمل کارگر ثابت ہوتا ہے۔

## چوری کا مال

اگر کسی کا مال یا کوئی چیز چوری ہوگئی ہو تو بدھ، جمعرات اور جمعہ کا روزہ رکھے اور تینوں دن افطار سے کچھ دیر قبل ۳ رمرتبہ سورہ مزمل کی تلاوت کرے، اول وآخیر ۳ رمرتبہ درود شریف پڑھے اور تینوں دن دعا کرے۔ انشاء اللہ چوری کیا ہوا مال یا چیز واپس مل جائے گا۔

## قرآن جلد حفظ ہو

اگر کوئی طالب علم یہ چاہتا ہو کہ وہ جلد از جلد قرآن حکیم حفظ کرلے اور قرآن اس کو یاد رہے تو ہر نماز کے بعد ۱۲۰ رمرتبہ سورۂ مزمل کی یہ آیت پڑھا کرے وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلًا اور اس آیت کا نقش ہرے کپڑے میں پیک

کرکے اپنے گلے میں ڈالے۔نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۱۴ | ۵۱۷ | ۵۲۱ | ۵۰۷ |
| ۵۲۰ | ۵۰۸ | ۵۱۳ | ۵۱۸ |
| ۵۰۹ | ۵۲۳ | ۵۱۵ | ۵۱۲ |
| ۵۱۶ | ۵۱۱ | ۵۱۰ | ۵۲۲ |

## دو دشمنوں میں صلح ہو جائے

جو شخص دو دشمنوں میں صلح کرانے کا خواہش مند ہو تو اس کو چاہئے کہ ۴۰ر دن کے اندر اندر ۱۱۴۰ر مرتبہ سورۂ مزمل اگر تلاوت کرے گا تو بہتر ہوگا، روزانہ تلاوت کے بعد دونوں میں صلح ہو جانے کی دعا بھی کرے۔ اول و آخر روزانہ ۱۱ر مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ ۴۰ر روز کے اندر اندر دونوں میں صلح ہو جائے گی اور وہ خود ہی ایک دوسرے کی غلطیوں کو نظر انداز کر دیں گے۔

## جنات تابع کرنے کے لئے

مکمل تنہائی میں ترکِ حیوانات کے ساتھ عشاء کی نماز کے بعد ۲۰۱ر مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے۔ اول و آخر ۲۱ر مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ ۴۰ر دن کے اندر اندر یا آخری دن جنات آ کر حکم بجالائیں گے اور اتباع کرنے کا عہد کریں گے۔ اس عمل کو پوشیدہ رکھ کر کرے اور کامیابی کے بعد بھی کسی پر ظاہر نہ کرے۔



## کسی بھی مقصد میں کامیابی کے لئے

کوئی بھی جائز مقصد ہو اس میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے دو رکعت نماز نفل بہ نیت قضاء حاجات مغرب کے بعد اس طرح پڑھے کہ سورۂ فاتحہ کے بعد پہلی رکعت میں ۱۰ر مرتبہ سورۂ مزمل اور دو رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۵ر مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے اور نماز کے بعد دعا کرے، اس عمل کو لگاتار ۷ر دن تک کرے۔ انشاء اللہ مقصد میں کامیابی ملے گی اور جو بھی حاجت ہوگی وہ پوری ہو جائے گی۔

## آسیب بھگانے کے لئے

اگر کسی آسیب زدہ شخص پر آسیب حاوی ہو پریشان کر رہا ہو تو سورۂ مزمل پڑھ کر اس کے دونوں کانوں میں دم کر دے۔ انشاء اللہ آسیب بھاگ جائے گا۔

اگر سورۂ مزمل ۱۱ر مرتبہ پڑھ کر ایک بوتل پانی پر دم کر کے رکھ لیں اور دن میں ۲ر بار آسیب زدہ کو پلائیں تو آسیب کو تکلیف ہوگی اور وہ دفع ہو جائے گا۔

## فالج اور لقوہ کا علاج

اگر کسی شخص کو فالج ہو گیا ہو یا وہ لقوے کی بیماری میں مبتلا ہو تو اس کے لئے یہ عمل کریں۔ ۱۱ر مرتبہ درود شریف پڑھنے کے بعد ۱۴۱ر مرتبہ سورۂ مزمل، ۱۴۱ر مرتبہ سورۂ یٰسین اور ۱۴۱ر مرتبہ سورۂ جمعہ پڑھیں ان کے ۱۱ر مرتبہ درود شریف پڑھ لیں اور روغن زیتون پر دم کر دیں۔ یہ تیل مریض کے متاثر جگہوں پر لگا کر مالش کریں۔ انشاء اللہ ایک ماہ کے اندر اندر فالج اور لقوے سے نجات ملے گی۔

## مشکلات اور مصائب سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص سخت ترین مشکلات کا شکار ہو تو ان سے نجات حاصل کرنے کے لئے اس کو یہ عمل کرنا چاہئے کہ نمازِ فجر کے بعد ۶/ بار سورۂ مزمل پڑھے، نماز ظہر کے بعد ۷/ بار، نمازِ عصر کے بعد ۸/ بار، نمازِ مغرب کے بعد ۹/ بار اور نمازِ عشاء کے بعد ۱۱/ بار سورۂ مزمل پڑھے۔ اول و آخیر درود شریف بھی پڑھے۔ اس عمل کو ۱۱/ دن یا ۳۱/ دن جاری رکھے۔ انشاء اللہ کیسی بھی مشکلات ہوں گی اور کیسے بھی مصائب ہوں گے ان سے نجات ملے گی۔ بعض اکابر نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص اس عمل کو عمر بھر جاری رکھے تو وہ فتوحات اور تسخیر کی دولتوں سے مالامال ہو جائے گا۔

## بخار سے نجات کے لئے

بخار سے نجات کے لئے سورۂ مزمل ۳/ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ بخار اتر جائے گا۔ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کرنے سے بھی بخار رفع ہوگا لیکن بہتر یہ ہے کہ پانی پر دم کر کے مریض کو وقفے وقفے کے بعد پانی پلانا چاہئے۔

## حاجت روائی کے لئے

کوئی بھی حاجت درپیش ہو سورۂ مزمل کی تلاوت اس طرح کرے کہ پہلے ۱۱/ مرتبہ درود شریف پڑھے، پھر ۳/ مرتبہ آیت الکرسی پڑھے، پھر ۳/ بار اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّیْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّ اَتُوْبُ اِلَیْهِ. اس کے بعد سورۂ مزمل کی تلاوت شروع کرے، جب آیت رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ



فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا پر پہنچے تو اس آیت کی تکرار ۳/ مرتبہ کرے، اس کے بعد اس آیت کے شروع میں "یا" کا اضافہ کر کے پھر ۳/ مرتبہ اس آیت کی تکرار کرے۔ جب آیت وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَار تک پہنچے تو اس آیت کی تکرار بھی ۳/ بار کرے، اس کے بعد ۳/ بار یہ پڑھے یَامَنْ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَار قَدِّرْ لِیْ قَضَاءِ حَاجَتِیْ اِنَّكَ قَادِرٌ وَّ اَنْتَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ جب آیت يَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ پر پہنچے تو ۳/ بار اس کی تکرار کرے، اس کے بعد ۳/ بار یہ پڑھے اَللّٰهُمَّ مِنْ فَضْلِكَ ابْتَغَيْتُ وَ مِنْ فَضْلِكَ اَرْجُوْا اَفَلَا تُخَيِّبْنِیْ يَاذَا الْفَضْلِ الْعَظِيْم. سورۂ مزمل کی آخری آیت وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْم کی تکرار بھی ۳/ بار کرے پھر ۳/ بار یہ دعا پڑھے: اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ هٰذِهِ سُوْرَةِ الشَّرِيْفَةِ الْعَظِيْمَةِ وَ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ اَسْمَائِكَ الشَّرِيْفَةِ الْعِظَامِ يَاظَهِيْرَج يَاعَظِيْمُ يَاسَتَارِيْسُ يَاعَسِيْخُ يَا صَعْسِيْسُ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ و بحق حٰمٓعٓسٓقٓ و بحق محمدٌ ن الذی سَمَّيْتَه فِیْ كِتَابِكَ الْعَزِيْز يٰاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ اَنْ تَرْمِنِیْ عَنْ عُيُوْنِ النَّاظِرِيْنَ وَالطَّاغِيْنَ وَالْحَاسِدِيْنَ مِنْ اَعْدَائِكَ وَاَعْدَائِیْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْن.

اس طرح ایک رات میں ۱۱/ مرتبہ پڑھے اور ۱۱/ دن تک اس عمل کو جاری رکھے انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

## قوت گویائی کے لئے

اگر کسی کی زبان میں لکنت ہو تو اس سے نجات حاصل کرنے کے لئے عشاء کی نماز کے بعد ۲۱/ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کر کے پانی پر دم کر کے پی لیں اور اس عمل کو ۲۱/ دن تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ لکنت کا اثر دور ہوگا اور گفتگو

میں روانی پیدا ہوگی۔

## بے شمار فوائد کے لئے

اگر کوئی شخص نماز فجر کے بعد ۱۰۰ر مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے، اول و آخیر ۱۱ر مرتبہ درود شریف پڑھے، انشاء اللہ چند ہی ماہ میں وہ اسرار اس پر منکشف ہوں گے کہ عقل حیران ہوگی، اس عمل کو لگاتار ۴۰ر دن تک کرے۔ انشاء اللہ الہام کی بارش شروع ہوگی۔ اس دوران جو اسرار قلب پر منکشف ہوں ان کو صیغۂ راز میں رکھے، کسی سے بیان نہ کرے۔

## غیب سے روزی حاصل کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص اس بات کا خواہش مند ہو کہ روزی اس کو غیب سے ملتی رہے تو اس کو چاہئے کہ نہایت یکسوئی اور دلجمعی کے ساتھ یہ عمل کرے۔ یہ عمل ۳ر چلوں میں پورا ہوگا، لیکن یہ چلہ ۲۲ر دن کا ہوگا۔ اگر دوسرے اور تیسرے چلے کو ۳ر دن کے وقفہ کے بعد شروع کرے تو افضل ہے۔ لیکن اگر لگاتار تینوں چلے ایک ساتھ کرے تو بھی ٹھیک ہے۔ تینوں چلے ۶۶ر دن میں پورے ہوں گے، چلے کے لئے ایسی جگہ کا انتخاب کرے جہاں کسی کی آمد ورفت نہ ہو، جگہ پاک صاف ہو، آس پاس گندگی نہ ہو۔ نوچندی اتوار سے پہلا چلہ شروع کرنا ہے، چلوں کے دوران اس بات کی کوشش کرے کوئی نماز قضا نہ ہو۔ دورانِ چلہ کسی جگہ کوئی شیر نظر آئے تو ہرگز خوف نہ کرے۔ اگر شیر آکر اپنا منہ کھولے تو اس کے منہ میں کچھ نہ کچھ ڈال دے۔ روٹی، مٹھائی، ٹافی یا روپیہ پیسہ وغیرہ۔ اگر وہ خود سے منہ نہ کھولے تو منہ کھلوانے کی کوشش نہ کرے۔ دورانِ چلہ پرہیز



جمالی اور جلالی دونوں کرے اور اگر ترک حیوانات بھی کرلے تو بہتر ہے۔

چوں کہ سورۂ مزمل کا یہ عمل جو دستِ غیب کے لئے ہے باموکل ہے اس لئے اس میں ذرا سی بھی بداحتیاطی کسی بڑے نقصان سے یا رجعت سے دوچار کرے گی۔ دورانِ عمل احرام باندھے اور احرام کو خوشبوؤں سے معطر کرے نیز دورانِ عمل بخور روشن کرے۔

عمل کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے دن سورۂ مزمل باموکل ایک مرتبہ پڑھے، دوسرے دن ۲ر مرتبہ پڑھے، تیسرے دن ۳ر مرتبہ پڑھے، ہر روز ایک عدد کا اضافہ کرتا رہے، گیارھویں دن ۱۱ر مرتبہ پڑھے۔ ۱۲ر وے دن ۱۰ر مرتبہ پڑھے، ۱۳ر وے دن ۹ر مرتبہ پڑھے۔ اب روزانہ ایک عدد کم کرتا رہے۔ آخری دن ایک مرتبہ پڑھے۔ عمل کے بعد احرام اتار کر رکھ دے اور نیا لباس پہن لے۔ تینوں چلے پورے ہونے کے بعد روزانہ ایک مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت ہمیشہ کرتا رہے۔ انشاء اللہ تینوں چلوں کے بعد غیب سے روزی ملے گی اور انشاء اللہ ہمیشہ ملتی رہے گی۔ عمل کے شروع اور آخیر میں ۱۱ر مرتبہ درود شریف پڑھے۔

سورۂ مزمل مع موکلات یہ ہے: یَااِسْرَافِیْلُ بِحَقِّ شَمْطُوْطَتَا بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ. یٰٓاَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ قُمِ الَّیْلَ اِلَّا قَلِیْلًا نِّصْفَهٗٓ اَوِانْقُصْ مِنْهُ قَلِیْلًا یَااَللّٰہُ الرَّفِیْعُ جَلَالَهٗ یَااِسْرَافِیْلُ بِحَقِّ مَعْلُوْسَ اَوْ زِدْ عَلَیْهِ وَ رَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِیْلًا اِنَّا سَنُلْقِیْ یَا وَرْدَائِیْلُ بِحَقِّ خَمُوْنَا. عَلَیْكَ قَوْلًا ثَقِیْلًا اِنَّ نَاشِئَةَ الَّیْلِ یَاتُومَائِیْل بِحَقِّ صَلْحُوْنَا اَشَدُّ وَطْاً وَّ اَقْوَمُ قِیْلًا یَاتَنْکَفِیْلُ بِحَقِّ سُخْرَةَ اِنَّ لَكَ فِی النَّهَارِ سَبْحًا طَوِیْلًا یَارَفْتَمَائِیْلُ

بحق فجر کو واذکر اسم ربک و تبتل الیہ تبتیلا. رب المشرق
والمغرب لا الٰہ لا ھو فاتخذہ وکیلا یاھیجمائیل یاھیجمائیل
یاھیجمائیل بحق کف کف درنش خشد واصبر علی مایقولون
واھجرھم ھجرا جمیلا. یاجبرائیل بحق تستطیع وذرنی
والمکذبین اولی النعمۃ و مھلھم قلیلا. ان لدینا یاروھائیل یاواہ
انکالا و جحیما و طعاما ذا غصۃ و عذابا الیما یاجبرائیل بحق
الخشفف یوم ترجف الارض والجبال وکانت الجبال کثیبا مھیلا
انا الیکم رسولا شاھدا علیکم کما ارسلنا الی فرعون رسولا.
فعصی فرعون الرسول فاخذنہ اخذا و بیلا یاکلکائیل بحق منتظر
فکیف تتقون ان کفرتم یوما یجعل الولدان شیبان السماء منفطر
بہ کان وعدہ مفعولا. یاجولائیل بحق دینونی ان ھذہ تذکرۃ فمن
شاء اتخذ الی ربہ سبیلا یارومائیل بحق عصاجوا ان ربک یعلم
انک تقوم ادنی من ثلثی اللیل و نصفہ و ثلثہ و طائفۃ من الذین
معک واللہ یقدر اللیل والنھار علم ان لن تحصوہ فتاب علیکم
فاقرءوا ماتیسر من القرآن علم ان سیکون منکم مرضی فلا
تخنینی یاذالفضل العظیم یامن قدر اللیل والنھار قضاء حاجتی
فانک قادر علینا و انت علی کل شیء قدیر یاعزرائیل بحق
لترغننی و اخرون یضربون فی الارض یبتغون من فضل اللہ و
اخرون یقاتلون فی سبیل اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) فاقرءوا



ماتیسر منہ و اقیموا الصلوۃ و اتوا الزکوۃ و اقرضوا اللہ قرضا حسنا
وما تقدموا لانفسکم من خیر تجدوہ عند اللہ ھو خیرا و اعظم
اجرا واستغفروا اللہ ان اللہ غفور رحیم.

اس عمل کے دوران جو کچھ بشارتیں ہوں ان کو راز میں رکھے اور جو بھی روزینہ غیب سے جاری ہو اس کو بھی راز میں رکھے۔

## پریوں کے بادشاہ کو طلب کرنا

نوچندی جمعرات کو غسل کر کے پاک صاف لباس پہن لے اور خوشبو لگا کر کسی باغ میں جائے اور کسی ایک کونے میں بیٹھ کر سو مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد ایک سو ساٹھ مرتبہ سورۂ مزمل اور ۷ مرتبہ سورۂ ج
تصور دل میں رکھے، آخر میں ۱۰۰ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاءاللہ پریوں کا بادشاہ مع لشکر کے حاضر ہوگا اور حکم کی تعمیل کرے گا، اس بادشاہ کے ذریعہ کسی بھی غائب انسان کو طلب کیا جا سکتا ہے۔

## بچہ زندہ رہے

بعض عورتوں کے بچے کم سنی ہی میں فوت ہو جاتے ہیں، اگر کسی عورت کو یہ مرض ہو کہ اس کا بچہ پیدا ہوتے ہی یا کچھ دنوں کے بعد مر جاتا ہو تو ایک چھالی ثابت لے کر اس پر ۲۱ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کر دیں اور اس چھالی کو کسی کپڑے میں تعویذ تیار کر کے بچے کے گلے میں ڈالیں۔ انشاءاللہ بچہ طویل عمر پائے گا۔

## سرکارِ دو عالم ﷺ کی خواب میں زیارت کے لئے

اگر کوئی شخص سرکارِ دو عالم ﷺ کو خواب میں دیکھنے کا خواہش مند ہو تو اس کو چاہئے کہ جمعہ کی شب میں نمازِ عشاء کے بعد ۱۲ ر رکعت اس طرح پڑھے کہ میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ مزمل پڑھے، اس کے بعد ایک ہزار مرتبہ درود شریف پڑھ کر کسی سے بات کئے بغیر پاک صاف بستر پر سو جائے۔ انشاء اللہ پہلی ہی رات میں زیارت سے مشرف ہوگا۔

## جن کو تابع کرنا

اگر کوئی شخص جن تابع کرنا چاہے تو وہ عشاء کی نماز کے بعد ایک سو گیارہ مرتبہ اس آیت کو پڑھے، اول و آخر ۱۱ ر مرتبہ درود شریف پڑھے، ۴۰ ر دن تک اس عمل کو جاری رکھے۔ اس عمل کو ترک حیوانات ــ

آخری دن جن حاضر ہوگا اور تابع ہو جائے گا۔ آیت یہ ہے: یٰاَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ قُمِ الَّیْلَ اِلَّا قَلِیْلًا نِّصْفَہٗ اَوِانْقُصْ مِنْہُ قَلِیْلًا اَوْزِدْ عَلَیْہِ وَ رَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِیْلًا. اس عمل کے دوران اس تعویذ کو گلے میں ڈالے رکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۳۷ | ۸۴۰ | ۸۴۴ | ۸۳۰ |
| ۸۴۳ | ۸۳۱ | ۸۳۶ | ۸۴۱ |
| ۸۳۲ | ۸۴۶ | ۸۳۸ | ۸۳۵ |
| ۸۳۹ | ۸۴۴ | ۸۳۳ | ۸۴۵ |

## آسیب زدہ کے علاج کے لئے

اگر کسی شخص پر آسیب سوار ہو اور اس کو پریشان کرتا ہو تو اس کو دفع کرنے



کے لئے یہ عمل کریں۔ ۳۱ ر دانے ثابت اڑد کے لے کر ہر ایک دانے پر ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کریں، پھر ان دانوں کو ایک ساتھ مریض کے اوپر سے اتار دیں، سر سے پیروں کی طرف، پھر ایک ایک کر کے ان دانوں کو جلتے ہوئے کوئلوں میں ڈالیں۔ انشاء اللہ اسی وقت آسیب حاضر ہو کر بات کرے گا اور جب تک واپسی کی اجازت نہیں دی جائے گی وہ واپس نہیں جائے گا۔ جب اس سے وعدہ لے لیں کہ وہ آئندہ نہیں ستائے گا، اس کو واپس جانے کی اجازت نہ دیں اور سورۂ مزمل پڑھتے رہیں، اس سے اس کو اذیت پہنچے گی اور وہ نہ ستانے کا وعدہ کرے گا۔

## ڈائن کی نظرِ بد کا علاج

کسی ڈائن یا بدروح کی اگر نظر لگ گئی ہو اور مریض کسی طرح نہ سنبھل رہا ہو تو ایک چھری پر اس پر ۴۱ ر مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کر دیں، اول و آخر ۷ ر مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد مریض ایسی جگہ کھڑا کریں جہاں اس کا سایہ پڑ رہا ہو، دن میں سورج کی روشنی میں کھڑا کریں اور رات کو چراغ کی روشنی میں اور مریض کے سائے پر یہ چھری نصف زمین میں گاڑ دیں، پھر مریض کو وہاں سے ہٹا لیں، چھری گڑی رہنے دیں۔ انشاء اللہ مریض ٹھیک ہو جائے گا۔ ۷ ر دن کے بعد چھری نکالیں اور کہیں جنگل میں دبا دیں۔

## روحانی قوت بڑھانے کے لئے

نمازِ عشاء کے بعد باوضو ہو کر بستر پر لیٹ جائے اور اپنی زبان کو تالو سے لگا لے اور دل ہی دل میں زبان کو حرکت دیئے بغیر سورۂ مزمل ۷ ر مرتبہ پڑھے، اول

و آخر ایک مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس عمل کی مداومت ۴۰؍دن تک رکھے۔ انشاء اللہ روحانی قوت بہت بڑھ جائے گی اور اسرار منکشف ہوں گے۔ اگر کسی دن پڑھتے وقت نیند کا غلبہ ہو جائے اور ۷؍مرتبہ کی تعداد پوری نہ ہو تو عمل میں کوئی نقص پیدا نہیں ہوگا، عمل مکمل ہو جاتا ہے، جان بوجھ کر تعداد نہیں کم کرنی چاہیے۔ اگر پڑھتے وقت خود بخود نیند آ جائے تو کوئی حرج نہیں ہے۔

## جدائی ڈالنا

اگر دو شخص کسی غلط کام میں لگے ہوئے ہوں اور ان کے درمیان جدائی ڈالنا مقصود ہو تو ۱۵؍مرتبہ سورۂ مزمل پڑھیں۔ اول و آخر درود شریف نہ پڑھیں۔ جب ۸؍مرتبہ پڑھ چکیں تو ۳؍مرتبہ یہ کہیں الٰہی فلاں ابن فلاں اور فلاں ابن فلاں میں جدائی ہو جائے۔ اس کے بعد پھر ۷؍مرتبہ پڑھیں۔ اس طرح ۱۵ کی تعداد پوری کریں۔ انشاء اللہ ان دونوں کے درمیان جدائی واقع ہو جائے گی۔

## آسیب کو دفع کرنے کے لئے

اگر کسی گھر میں آسیب کا اثر ہو تو اس کو دفع کرنے کے لئے ۲۱؍مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس پانی کو گھر کے کونوں میں چھڑک دیں۔ انشاء اللہ آسیب وہاں سے بھاگ جائے گا۔

## پریشانی سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص کسی پریشانی میں مبتلا ہو اور اس پریشان سے کسی طرح بھی نجات نہ مل پا رہی ہو تو منگل کے دن ۵۷؍مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے۔ اول و آخر



۲۱؍مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ اس پریشانی سے نجات مل جائے گی۔ اگر خدانخواستہ اس عمل کے بعد پریشانی سے نجات نہ ملے تو اگلے منگل کو یہ عمل دوبارہ کرے۔ انشاء اللہ دوسری بار کے بعد پریشانی سے لازمی طور پر نجات مل جائے گی۔

## روزگار میں اضافے کے لئے

دینی اور دنیاوی ترقی اور روزگار اور مرتبہ میں اضافے کے لئے یہ عمل کرے۔ نمازِ فجر کے بعد قبلہ رو ہو کر بیٹھ جائے اور اس طرح سورۂ مزمل پڑھے کہ سب سے پہلے ۳؍بار یہ پڑھے: یٰاَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بعد قُمِ الَّیْلَ سے پڑھنا شروع کرے اور آیۃ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ پر پہنچے تو وَکِیْلًا ۳؍بار تکرار کرے، اسی طرح وَاللّٰہُ یُقَدِّرُ الَّیْلَ وَالنَّھَارَ کی تکرار ۳۳ بار کرے جب یَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰہِ پر پہنچے تو ۳؍بار تکرار کرے اور سورۂ مزمل کی آخری آیت وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰہَ اِنَّ اللّٰہَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ کی تکرار ۳؍مرتبہ کرتے، ختم سورۃ کے بعد "یاغنی" ۱۱۰؍مرتبہ اور "یا مُنْعِمُ" ۲۰۰؍مرتبہ پڑھے، اس کے بعد ۱۱؍مرتبہ درود شریف پڑھے، پھر اپنی ترقی کامیابی، رزق میں اضافے کی دعا کرے۔ اس عمل کو لگاتار ۴۰؍دن تک کرے۔ انشاء اللہ رزق میں، مرتبہ میں اور دیگر فتوحات میں حیرتناک اضافہ ہوگا۔

## قید سے رہائی کے لئے

قیدیوں کو چاہیے کہ سورۂ مزمل کی یہ آیت وَاصْبِرْ عَلٰی مَا یَقُوْلُوْنَ

واھجرھم ھجرا جمیلا روزانہ ۱۵۰ مرتبہ پڑھے، اول وآخیر ۳ مرتبہ درود شریف پڑھے اور یہ نقش اپنے گلے میں ڈالے۔ انشاء اللہ بہت جلد رہائی کا فیصلہ ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۹۳ | ۳۰۷ | ۳۰۴ | ۳۰۱ |
| ۳۰۵ | ۳۰۰ | ۲۹۴ | ۳۰۶ |
| ۲۹۹ | ۳۰۲ | ۳۰۹ | ۲۹۵ |
| ۳۰۸ | ۲۹۶ | ۲۹۸ | ۳۰۳ |

## مال کی حفاظت کے لئے

اگر کوئی یہ چاہے کہ اس کا اسباب اور مال ہر طرح کی آفت اور چوری وغیرہ سے محفوظ رہے تو اس کو چاہئے کہ جس جگہ مال رکھا ہو یا ساز وسامان رکھا ہو وہاں ۵۱ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر کونے میں دم کردے اور ایک مرتبہ کسی کاغذ پر سورۂ مزمل لکھ کر اس کمرے میں لٹکا دے۔ انشاء اللہ خراب ہونے سے اور چوری ہونے سے مال محفوظ رہے گا۔

## زبان بندی کے لئے

دشمن کی زبان بند کرنے کے لئے جمعرات کے دن اشراق کی نماز پڑھ کر ۴۱ مرتبہ سورۂ مزمل بلا درود شریف پڑھ کر اللہ سے دعا مانگے اور اس عمل کو ۷ جمعراتوں تک لگاتار کرے۔ انشاء اللہ دشمن ایک حرف بھی اپنی زبان سے نہیں نکال سکے گا، اس کی زبان بند ہوجائے گی۔



## فسق وفجور سے بچنے کے لئے

عصر کی نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے، اول وآخیر ۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھے اور اللہ سے دعا کرے کہ فسق وفجور سے حفاظت رہے، اس عمل کو ۴۰ دن تک کرے۔ انشاء اللہ فسق وفجور سے محفوظ رہے گا۔

## چشم خلائق میں مقبول ہونے کے لئے

چشم خلائق میں مقبول ہونے کے لئے ہر روز نماز فجر کے بعد ۳ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے۔ اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ مقبولیت اور محبوبیت کی دولت سے سرفراز ہوگا۔

## قضاءِ حاجت کے لئے

کوئی بھی حاجت درپیش ہو یہ عمل کرے: نماز مغرب کے بعد دو رکعت بہ نیت قضاءِ حاجت اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۱۱ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے، اس کا ثواب سرکار دو عالم ﷺ کے توسط سے تمام مسلمانوں کو پہنچائے، اس کے بعد ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ۱۱ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے، آخیر میں پھر ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا کرے۔ انشاء اللہ دعائیں قبول ہوں گی، بعض بزرگوں سے یہی عمل اس طرح منقول ہے کہ ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے، پھر ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھے، پھر وہی دعا مانگے، اس کے بعد پھر ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے، پھر ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا مانگے۔ بالکل اسی طرح سورۂ مزمل ایک ایک مرتبہ پڑھ کر ۱۱ کی تعداد پوری کرے۔

تجربات یہ بتاتے ہیں کہ اس عمل کے دونوں ہی طریقے مجرب اور موثر ہیں، جس طریقے پر بھی اپنا دل ٹھکے کرلیں اور اس عمل کو ۱۱ ردن تک جاری رکھیں، انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

مفلسی دور ہو

تنگ دستی، غربت اور افلاس سے نجات پانے کے لئے یہ عمل کرنا چاہئے۔ ظہر کی نماز کے بعد ۲ رکعت نفل نماز اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۳۳ رمرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد نہایت توجہ اور یکسوئی اور یقین کے ساتھ ۷ رمرتبہ سورۂ مزمل پڑھے اور اول و آخیر ۲۱ رمرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد ۱۰۰ رمرتبہ یہ دعا پڑھے: اَللّٰهُمَّ مَا عَملتُ مِنْ عَمَلٍ فِيْ هٰذه نسية مانهيتني عَنهُ وَلَمْ ترضيْ وَ نسيه وَلهٗ تَنسَه وَ علمت مِنّيْ بِقُدْرَتِكَ عَلٰى عقوبَتيْ ودعوة الى التوبة بعد حرمى عليك اَللّٰهُمَّ انّيْ فَاسْتَغفِرْ رَبكَ فِيهَا يَاغفُوْر فَاغفِرْلِيْ وَمَاعَمِلتُ من عمليْ ترضَاهُ عَنّيْ وَ وَعَدّتي الثّوَاب فَتقَبّلهُ مِنّيْ وَلَا تَقطَعْ رِجائيْ يَاعظِيْمُ الرجاء اَللّٰهُم ارزُقنيْ خَيرَ هٰذه السنة.

دعا ختم کرنے کے بعد اپنی غربت دور ہونے کی دعا کرے، اس عمل کو ۴۰ ردن تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ رزق کے دروازے عجیب وغریب انداز میں کھلیں گے اور خیر وبرکت بھی خوب ہوگی۔

قربت الٰہی کے لئے

نمازِ تہجد کے بعد ۱۱ رمرتبہ سورۂ مزمل پڑھنے کا معمول بنائیں اول و آخیر



۱۱ رمرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ قربت الٰہی کی دولت سے سرفراز ہوگا اور قلب میں ایک نور پیدا ہوگا جو عبادت پر اکسائے گا اور خطاؤں سے محفوظ رکھے گا۔

محتاجی سے محفوظ رہنے کے لئے

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ وہ محتاجی اور تنگ دستی سے محفوظ رہے تو اس کو چاہئے کہ روزانہ ۳ رمرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کیا کرے اور اس عمل کو ہمیشہ جاری رکھے۔ انشاء اللہ وہ محتاجی اور تنگ دستی سے محفوظ رہے گا اور اس کی تمام خواہشات پوری ہوں گی۔

سوکھے کا علاج

جو بچہ سوکھے کی بیماری میں مبتلا ہو اس کے لئے یہ عمل کریں کہ ۲۱ رمرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر اول و آخیر ۲۱ رمرتبہ درود شریف کے ساتھ اس بچے پر دم کریں اور روغن زیتون پر بھی دم کر کے روغن زیتون روزانہ بچے کے جسم پر ۲۱ ردن تک ملیں۔ انشاء اللہ بچہ سوکھے کی بیماری سے نجات پائے گا اور فربہ ہو جائے گا۔

دل کو مسخر کرنا

دلوں کو مسخر کرنے کے لئے اور لوگوں کے دلوں میں اپنی محبت اور ہیبت پیدا کرنے کے لئے ہر نوچندی جمعرات کو ۱۲۱ رمرتبہ سورۂ مزمل پڑ اس طرح پڑھے کہ اول و آخیر ۴۱ رمرتبہ درود شریف پڑھے، ۱۲ رجمعراتوں تک یہ عمل کرے اور محرم کے مہینے سے اس کی شروعات کرے۔ انشاء اللہ ایک سال گذرنے کے بعد دنیا عالم کی مٹھی میں ہوگی اور جو بھی دیکھے گا وہ عزت ومحبت کرنے پر مجبور ہوگا اور

لوگوں پر ایک عجیب طرح کا رعب قائم ہوگا۔

## دشمن کے وار سے محفوظ رہنے کے لئے

دشمن کے وار سے محفوظ رہنے کے لئے سورۂ مزمل کا نقش گلے میں ڈالیں اور گھر سے نکلتے وقت ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کریں، انشاء اللہ دشمن کسی بھی طرح کا حملہ کرنے پر قادر نہیں ہو سکے گا۔

سورۂ مزمل کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۱۹۱ | ۱۷۱۹۴ | ۱۷۱۹۷ | ۱۷۱۸۴ |
| ۱۷۱۹۶ | ۱۷۱۸۵ | ۱۷۱۹۰ | ۱۷۱۹۵ |
| ۱۷۱۸۶ | ۱۷۱۹۹ | ۱۷۱۹۲ | ۱۷۱۸۹ |
| ۱۷۱۹۳ | ۱۷۱۸۸ | ۱۷۱۸۷ | ۱۷۱۹۸ |

## محبت میں فریفتہ کرنے کے لئے

کسی کو اپنی محبت میں فریفتہ کرنے کے لئے نمازِ جمعہ کے بعد جاری پانی پر یا کسی میٹھی چیز پر سورۂ مزمل ایک مرتبہ پڑھ کر دم کر کے مطلوب کو کھلائے، اول و آخیر ایک ایک مرتبہ درود شریف پڑھے اور آخیر میں ایک بار یہ بھی کہے فلاں ابن فلاں علی حبی بے قرار شود فلاں ابن فلاں کی جگہ مطلوب اور اس کی ماں کا نام لے۔ یہ بات یاد رکھیں کہ اس طرح کے امور ناجائز تعلقات میں نہیں کرنے چاہئیں۔ بہن، بھائی، بہن، بہن، میاں بیوی اور جائز دوستی یا کوئی جائز کام نکالنے کی غرض سے کرنے چاہئیں انشاء اللہ کامیابی ملے گی۔



## دشمن کو پریشان کرنا

اگر کسی دشمن کو حیران و پریشان کنے کا ارادہ ہو تو روزانہ اس کا تصور کر کے ۱۷رمرتبہ سورۂ مزمل پڑھیں اور ۱۷ردن تک پڑھیں۔ انشاء اللہ دشمن حیران و پریشان ہوگا اور اس کے گندے عزائم پورے نہیں ہو سکیں گے، وہ اپنی پریشانیوں میں الجھ کر رہ جائے گا۔

## دشمن کی بربادی کے لئے

ایسے دشمن کے لئے جو کسی طرح راہِ راست پر نہ آتا ہو، ہر وقت نقصان پہنچانے کے درپے رہتا ہو اور دوسرے لوگ بھی اس کی سازشوں اور ریشہ

قبر کی مٹی اٹھا کر لائے اور اس مٹی کو ہاتھ میں رکھ کر سورۂ مزمل ۴۱رمرتبہ پڑھے، اس کے بعد اس مٹی کو کسی گندے کپڑے میں لپیٹ کر دشمن کے گھر میں پھینک دے۔ دشمن برباد ہو جائے گا اور اس کے بعد کسی بھی طرح کا نقصان پہنچانے کی جرأت نہ کر سکے گا۔

## ہمسائے کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے

اگر کسی کا پڑوسی ستاتا ہو، زبان درازی کرتا ہو، تہمت لگاتا ہو اور دیگر طریقوں سے پریشانیاں کھڑی کرتا ہو تو نمازِ عصر کی ۴ررکعت سنت غیر موکدہ ادا کرنے کے بعد ۳۰رمرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کریں، اول و آخیر ۳رمرتبہ درود شریف پڑھیں اور اس عمل کو لگاتار ۱۱ردن تک کریں۔ انشاء اللہ برے پڑوسی بری حرکتوں سے محفوظ ہو جائے گا۔

## پیٹ کی خرابی

اگر کسی کا پیٹ خراب ہوگیا اور کسی طرح ٹھیک نہیں پا رہا ہو تو باوضو ہوکر کسی چینی کی پلیٹ پر سورۂ مزمل کا نقش لکھے، اس کے بعد اس پر ہلکا سا شہد لگائے، پھر تازہ پانی سے دھوکر اس کو پی لے، لگاتار ۳؍روز تک یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ پیٹ ٹھیک ہوجائے گا۔

## ظالم افسر سے نجات حاصل کرنے کے لئے

اگر کسی مقام پر کوئی ایسا ظالم متعین ہو کہ جس کے ظلم و ستم سے لوگ پریشان ہوں اور اس سے نجات حاصل کرنا چاہتے ہوں تو اس کو اس جگہ سے ہٹانے کے لئے جمعہ کے دن جمعہ کی نماز کے بعد ۱۹؍مرتبہ سورۂ مزمل پڑھیں اور سرسوں کے دانوں پر دم کرکے انہیں آگ میں ڈالیں۔ انشاء اللہ ظالم وفاسق افسر عہدے سے گر جائے گا اور معزول ہوجائے گا۔ اس عمل میں شروع میں بسم اللہ اور درود شریف نہ پڑھیں۔

## وسعت رزق کے لئے

رزق حلال میں خیر و برکت کے لئے نوچندی جمعرات کو اس عمل کی شروعات کرے، غسل کرکے پاک صاف کپڑے پہنے اور خوشبو لگائے، نماز مغرب کی ادائیگی کے بعد ۴۱؍مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے، اول وآخر ۲۱؍مرتبہ درود شریف پڑھے، اس کے بعد عشاء کی نماز تک مصلّے ہی پر رہے، عشاء کی نماز سے فارغ ہونے کے بعد ایک مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے اور کسی سے بات کئے بغیر سوجائے، جب صبح کو اٹھے تو نمازِ فجر کے بعد ایک



مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے۔ اس عمل کو ۴۰؍دن تک جاری رکھ کر چھوڑ دے اور اس کے بعد روزانہ ۷؍مرتبہ سورۂ مزمل پڑھنے کا معمول بنائے۔ انشاء اللہ رزق موسلا دھار بارش کی طرح نازل ہوگا اور خوب خیر و برکت بھی ہوگی۔

## گناہوں سے چھٹکارا پانے کے لئے

جو شخص گناہوں میں غرق ہو لیکن چاہتا ہو کہ گناہوں سے نجات مل جائے تو اس کو چاہئے کہ ہر جمعرات کو نمازِ عصر کے بعد ۲۱؍مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے۔ اول وآخر ۲۱؍مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ ۲۱؍دن اس عمل کو جاری رکھنے سے گناہوں سے نفرت ہوجائے گی اور طبیعت نیکیوں کی طرف چلنے لگے گی۔

## ظالم کی بربادی کے لئے

اگر کسی ظالم انسان کو برباد کرنا مقصود ہو تو ۲۱ روز تک قبرستان میں جاکر دو قبروں کے درمیان بیٹھ کر دشمن کی تباہی کا تصور کرتے ہوئے ۷۰؍مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے اور جب ترتیلاً پر پہنچے تو اپنا ہاتھ اٹھاکر ۳؍مرتبہ زمین پر مارے اور جب عذاباً الیماً پر پہنچے تو ظالم کی تباہی کی دعا کرے۔ اس کے بعد سورۂ مزمل پڑھ کر ۲۱؍مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ ۲۱؍دن کے اندر اندر ظالم برباد ہوجائے گا۔

## مطلوب کو حاضر کرنا

اس مقصد کے لئے سب سے پہلے سورۂ مزمل کی زکوٰۃ ادا کرے۔ اس کے بعد کسی ایسی جگہ کا انتخاب کرے کہ جہاں دورانِ عمل کتے کی آواز نہ آئے،

۳؍لکڑیاں ۳؍درختوں کی لائے، ایک لکڑی میٹھے شہتوت کی، دوسری لکڑی انجیر کی اور شہد کی اور ایک لکڑی میٹھے انار کی۔ ان دونوں کو آپس میں باندھ دے پھر مٹی یا کوزے کا چراغ ان تینوں لکڑیوں پر رکھ دے اور زیتون کے تیل میں چراغ کو روشن کرے، بتی مطلوب کے کپڑے کی بنائے۔ ۴۱؍سیاہ مرچ لیں، اس میں سے ایک سیاہ مرچ میں سوراخ کر کے اس میں ایک سوئی ڈال کر رکھ لیں۔ اس کے بعد ہر ایک مرچ پر ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر اس پر دم کر کے آگ میں ڈالیں، آخیر میں اس مرچ کو بھی ڈال دیں جس میں سوئی لگا رکھی ہے۔ اس عمل کو لگاتار ۳؍دن تک کریں اور مطلوب کا تصور رکھیں۔ انشاءاللہ مطلوب بیقرار ہو کر واپس آئے گا۔ یہ عمل میاں بیوی کے لئے بہت کارگر ثابت ہوتا ہے جو ایک دوسرے سے بچھڑ گئے ہوں۔

## ظاہر اور باطنی فتوحات کے لئے

یہ عمل زبردست روحانی قوت عطا کرتا ہے اور ظاہری اور باطنی فتوحات کے معاملے میں تیر بہدف ہے لیکن یہ عمل صرف ان لوگوں کو کرنا چاہئے جو دل کے مضبوط ہوں، جو لوگ دل کے کمزور ہوں ان کو یہ عمل نہیں کرنا چاہئے۔ اس عمل میں دورانِ عمل موکلین کی طرف کچھ ایسی چیزیں سامنے آتی ہیں جنہیں دیکھ کر عامل ڈر جاتا ہے۔ اگر عامل کا دل کمزور ہوگا تو ہارٹ فیل ہونے کا اندیشہ رہے گا۔ اس عمل کے لگاتار ۳؍چلّے ہوتے ہیں اور ان تینوں چلّوں میں پرہیز جلالی اور ترکِ حیوانات کا اہتمام کرنا بھی ضروری ہوتا ہے۔ بدپرہیزی سے زبردست نقصان کا اندیشہ ہوتا ہے۔ کیوں کہ بدپرہیزی سے رجعت کا اندیشہ



ہوتا ہے اور اگر رجعت ہو جائے تو عامل کے جان جانے کا خطرہ پیدا ہو جاتا ہے یا پھر عامل کا دماغ خراب ہو سکتا ہے۔ عمل کا طریقہ یہ ہے کہ وضو کی حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر عمل کی شروعات کریں۔ ۱۲۱؍مرتبہ یہ والا درود شریف پڑھیں اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ الْمُزَمِّلِ وَالْخَصَائِصِ اس کے بعد یہ پڑھے یَاحَنَّانُ اَنْتَ الَّذِیْ وَسِعْتَ کُلَّ شَیْءٍ رَّحْمَۃً وَّ عِلْمًا یَاحَنَّانُ اس کے بعد ۱۲۱؍مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے، اس کے بعد ایک مرتبہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ اَنْ تُسَخِّرَ لِیْ خُدَّامَ ھٰذِہِ السورۃ الشریفۃ بحق لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ اس کے بعد پھر وہی درود ۱۲۱؍مرتبہ پڑھے، ایک چلّہ کا عمل ہوا۔ دوسرے چلّے ہی میں سورۂ مزمل صرف ۸۱؍مرتبہ پڑھے البتہ درود شریف ۱۲۱ ہی مرتبہ پڑھے۔ تیسرے چلّے کے بعد روزانہ سورۂ مزمل کی تلاوت ۱۱؍مرتبہ کرتا رہے اور کوئی سا بھی درود اول و اخیر میں ۳-۳؍مرتبہ پڑھتا رہے۔ انشاءاللہ زبردست روحانی قوت حاصل ہوگی اور زبردست ظاہری اور باطنی فتوحات حاصل ہوں گی۔

## مثانہ کی تکلیف کے لئے

اگر مثانہ میں پتھری یا کسی اور طرح کی تکلیف ہو تو ایک بار سورۂ مزمل کی تلاوت کر کے بارش کے پانی پر دم کر لیں اور یہ پانی نہار منھ اور رات کو سوتے وقت مریض کو ۷؍دن تک پلائیں۔ انشاءاللہ پتھری نکل جائے گی اور تکلیف ختم ہو جائے گی۔

## پریوں کو حاضر کرنے کے لئے

سورۂ مزمل کی زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد کسی تنہائی کی جگہ میں سورۂ مزمل ۲۷/مرتبہ پڑھ کر ثابت اڑد کے دانوں پر دم کر دے پھر ان دانوں کو کمرے میں بکھیر دے، اس کے بعد پھر سورۂ مزمل پڑھنا شروع کرے۔ انشاء اللہ اسی وقت پریوں کا نزول شروع ہوگا۔

## اولادِ نرینہ کے لئے

عورت جب حیض سے پاک ہو جائے تو اس کے ۳/دن کے بعد دونوں میاں بیوی روزہ رکھیں اور افطار سے پہلے ۷/مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دودھ پر دم کر دیں پھر اس دودھ سے دونوں میاں بیوی افطار کریں اور رات کو دونوں میاں بیوی ہم بستری کریں، انشاء اللہ حمل قرار پائے گا اور لڑکا پیدا ہوگا۔

## عجیب وغریب فوائد حاصل کرنے کے لئے

جو شخص یہ چاہے کہ اس کو زندگی کے انوکھے اور عجیب وغریب فوائد حاصل ہوں اس کو روحانیت کی بیش بہا دولت حاصل ہو اور اس کے قلب کو ایک طرح کا اطمینان اور آسودگی ہمیشہ میسر رہے تو اس کو چاہیئے کہ عروج ماہ میں ۶/روزے رکھے، روزانہ افطار کے وقت ۱۱/مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے، ساتویں دن پانی میں کھڑے ہو کر یا پانی میں بیٹھ کر یا پھر کسی دریا یا نہر کے کنارے پر بیٹھ کر ۱۱۰۰/مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے، اول وآخیر ۱۱/مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اگر ۱۱۰۰/سو مرتبہ ایک دن میں پڑھنا ممکن نہ ہو تو روزانہ اتنی تعداد کرلے کہ ۳/دن میں پوری ہو جائے، اور اس دوران ترک حیوانات



کرے۔ انشاء اللہ حیرت انگیز فائدے اس کو ہوں گے اور عجیب طرح کی روحانیت اور آسودگی اپنے دل میں محسوس کرے گا، اس کے بعد روزانہ کم سے کم ایک مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت وہ پابندی سے کرتا رہے، کبھی ناغہ نہ کرے۔ یہ عجیب وغریب عمل ہے اور اس کے عجیب وغریب نتائج سامنے آتے ہیں۔

## خاص مقصد میں کامیابی کے لئے

جس کو کسی خاص مقصد میں کامیابی حاصل کرنی ہو خواہ وہ مقصد کتنا ہی اہم اور بڑا کیوں نہ ہو تو اس کو مندرجہ ذیل طریقے سے لگاتار ۳/چلے کرنے چاہئیں۔ طریقہ یہ ہے کہ عشاء کی نماز کے بعد چار رکعت نفل اس طرح ادا کرے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ واللیل، دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۃ البروج، تیسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص اور چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ ناس پڑھے اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد اس قدر گہرے پانی میں کھڑا ہو جائے کہ پانی اس کی ناف تک رہے۔ قبلہ رو کھڑے ہونے کے بعد ۴۱/مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے، اول وآخیر ۱۱/مرتبہ درود شریف پڑھے۔ ایک چلے تک اس طرح عمل کرے اور ترک حیوانات کرے۔ دوسرے چلے میں سورۂ مزمل ۲۱/مرتبہ پڑھے، تیسرے چلے میں ۱۱/مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے، جب تینوں چلے ہو جائیں تو روزانہ سورۂ مزمل ۱۱/مرتبہ پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ بڑے سے بڑے مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی، واضح رہے کہ تینوں چلوں میں عمل پانی میں کھڑے ہو کر ہی پڑھنا ہے، یہ عمل مسجد کی حوض میں بھی کیا جاسکتا ہے یا کسی اور جگہ پانی بھر کر بھی کیا جاسکتا

ہے۔ شرط یہ ہے کہ پانی ناف تک رہے۔

## گم شدہ کو حاضر کرنا

اگر کسی شخص کا کوئی دوست یا عزیز گم ہو گیا ہو اور اس کے بارے میں کچھ پتہ نہیں چل رہا ہو کہ وہ کہاں ہے تو اس کو چاہئے کہ باوضو حالت میں سورۂ مزمل کی یہ آیت اِنَّ ھٰذِہٖ تَذْکِرَۃٌ فَمَنْ شَاءَ اتَّخَذَ اِلٰی رَبِّہٖ سَبِیْلًا ۱۰۰۰ مرتبہ پڑھ کر چاروں اطرف میں دم کرے اور مندرجہ ذیل نقش لکھ کر کسی پھل دار درخت پر لٹکا دے۔ انشاء اللہ گم شدہ شخص جہاں بھی ہو وہاں سے آگے نہیں بڑھے گا، نا ہی اِدھر اُدھر ہو گا بلکہ وہ واپس آنے کے لئے بے قرار ہو جائے گا۔

نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٣٠ | ٦٣٤ | ٦٣٧ | ٦٢٣ |
| ٦٣٦ | ٦٢٤ | ٦٢٩ | ٦٣٥ |
| ٦٢٥ | ٦٣٩ | ٦٣٢ | ٦٢٨ |
| ٦٣٣ | ٦٢٧ | ٦٢٦ | ٦٣٨ |

اس نقش کو ہرے کپڑے میں پیک کریں پھر اس نقش کو یا تو کسی پھل دار درخت پر لٹکا دیں یا مفرور کے گھر میں لٹکا دیں۔

## کند ذہن بچے کے لئے

جس بچے کا حافظہ کمزور ہو اس کو کچھ یاد نہ رہتا ہو وہ بچے روزانہ نمازِ فجر کے بعد سورۂ مزمل کی یہ آیت ۱۱ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر لیا کرے اور مندرجہ ذیل



نقش کو اس کے گلے میں ڈالے۔ آیت یہ ہے: وَاذْکُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَتَبَتَّلْ اِلَیْہِ تَبْتِیْلًا۔ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٧٤٤ | ٧٤٧ | ٧٥٠ | ٧٣٦ |
| ٧٤٩ | ٧٣٧ | ٧٤٣ | ٧٤٨ |
| ٧٣٨ | ٧٥٢ | ٧٤٥ | ٧٤٢ |
| ٧٤٦ | ٧٤١ | ٧٣٩ | ٧٥١ |

## امتحان میں کامیابی کے لئے

امتحان میں بہتر کامیابی حاصل کرنے کے لئے امتحان کے زمانہ میں عشاء کی نماز کے بعد ۴۱ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے اور اول و آخر ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر امتحان میں اعلیٰ کامیابی کے لئے دعا کرے اور مندرجہ ذیل نقش اس وقت تک گلے میں ڈالے رکھے جب تک نتیجہ امتحان سامنے نہ آجائے۔ آیت یہ ہے: عَلِمَ اَنْ لَّنْ تُحْصُوْہُ فَتَابَ عَلَیْکُمْ فَاقْرَءُوْا مَا تَیَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ

نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٧٠٥ | ٧٠٨ | ٧١٢ | ٦٩٨ |
| ٧١١ | ٦٩٩ | ٧٠٤ | ٧٠٩ |
| ٧٠٠ | ٧١٤ | ٧٠٦ | ٧٠٣ |
| ٧٠٧ | ٧٠٢ | ٧٠١ | ٧١٣ |

## فتوحات کے لئے

کسی بھی ہجری مہینے میں چاند کی پہلی تاریخ سے ۳ر تاریخ تک ۳ر روزے رکھے اور افطار دودھ کی پکی ہوئی کسی چیز سے کرے، یہ چیز اتنی پکے کہ خود پینے کے بعد کچھ بھی نہ بچے۔ اس کے بعد ۵ر تاریخ سے یعنی دو دن چھوڑ کر عمل شروع کرے۔ عشاء کی نماز کے بعد تقریباً آدھی رات کے بعد ۱۱ر مرتبہ درود شریف پڑھ کر ۳ر مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے، جب اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ پر پہنچے تو ۱۱ر مرتبہ اس آیت کی تکرار کرے۔ ختم سورہ پر ۳ر بار آمین کہے، اس کے بعد یہ پڑھے: وَافْتَحْ عَلَيْنَا خَزَائِنَ رَحْمَتِكَ بِحَقِّ يٰاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ زُقْنِي بِلُطْفِكَ الْغَفِيُّ لُطَافُ اس کے بعد سورۂ مزمل شروع کرے اور جب وَكِيْلًا پر پہنچے تو کھڑے ہو کر ۲۱ر مرتبہ حَسْبِيَ اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَ نِعْمَ النَّصِيْرُ ۹ر مرتبہ پڑھے، اس کے بعد ۹ر مرتبہ "یَارَبِّ" کہے جب مَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْآن پر پہنچے تو اپنے مقصد میں کامیابی کی دعا کرے۔ سورۂ مزمل کے بعد ۱۹ر مرتبہ یہ پڑھے: یَا رَحِیْمُ کُلِّ صَرِیْخٍ وَ مَکْرُوْبٍ وَ غِیَاثَہٗ وَ مَعَاذَہٗ یَا رَحِیْمُ اس طرح روزانہ اس عمل کو ۱۱ر مرتبہ کرے اور عمل کے وقت احرام باندھ لے اور ۴۰ر دن تک ترکِ حیوانات کرے۔ انشاء اللہ زبردست کامیابی ملے گی، فتوحات کا سلسلہ شروع ہوگا۔

## کشائش رزق کے لئے

نمازِ مغرب کے بعد ۲ر رکعت نفل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے، نماز سے فارغ ہونے کے بعد سجدے



میں جاکر پھر سورۂ مزمل پڑھے اور جب فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا پر پہنچے تو اس آیت کو ۷ر مرتبہ پڑھے، اس کے بعد سجدے سے سر اٹھا کر ۱۱ر مرتبہ سورۂ مزمل اس طرح پڑھے کہ ہر بار یٰاَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ صلی اللہ علیہ وسلم ۳ر مرتبہ پڑھ کر پھر آگے پڑھے، ۱۱ر مرتبہ سورۂ مزمل پڑھنے کے بعد ۱۰۰ر مرتبہ یَا مُغْنِیُ یَا مُهَیْمِنُ پڑھے۔ اس عمل کو لگاتار ۴۰ر دن تک کرے۔ انشاء اللہ رزق میں زبردست اضافہ ہوگا۔

## موکل حاضر کرنا

نوچندی منگل کے دن یہ عمل شروع کریں اور عشاء کی نماز کے بعد سورۂ مزمل ۴۴ر مرتبہ پڑھیں، اول و آخیر ۲۱ر مرتبہ درود شریف پڑھیں، انشاء اللہ ۴۴ر دن میں موکل حاضر ہوں گے اور اطاعت کا عہد کریں گے۔ اس عمل کو ترکِ حیوانات کے ساتھ کریں۔

## مفرور کا حال معلوم کرنا

اگر کوئی شخص مفرور ہو اور اس کا پتہ نہ ہو کہ کہاں ہے اور یہ بھی اندازہ ہو کہ وہ زندہ ہے یا مردہ تو یہ عمل کریں۔ عشاء کی نماز کے بعد ۲ر رکعت نفل ادا کریں، اس کا ثواب سرکار دو عالم ﷺ کے طفیل میں تمام مسلمانوں کو بخشیں، اس کے بعد ۴۱ر مرتبہ سورۂ مزمل پڑھیں اور اول و آخیر ۱۰۰ر مرتبہ درود شریف پڑھیں اور مفرور کے بارے میں جانکاری کی دعا کریں، اس کے بعد کسی سے بات چیت کئے بغیر سو جائیں، انشاء اللہ رات کو خواب میں معلوم ہو جائے گا کہ مفرور زندہ ہے یا مردہ اور وہ کس مقام پر ہے۔ بعض بزرگوں نے اس عمل کو لکھ کر یہ وضاحت کی

ہے کہ مفرور کا نام مع والدہ لکھ کر تکیہ میں رکھ کر سو جائے۔ انشاء اللہ مفرور کے بارے میں خواب میں معلومات فراہم ہو جائیں گی۔

## وسعتِ روزگار کے لئے

اگر کوئی شخص اپنے روزگار کو وسیع کرنے کا آرزومند ہو تو اس کو بعد نماز مغرب یہ عمل کرنا چاہئے۔ سورۂ مزمل کی تلاوت مندرجہ ذیل طریقہ سے کرے اور اول و آخر ۱۱/مرتبہ درود شریف پڑھے۔ سورۂ مزمل کے شروع میں ۳/بار کہے یٰاَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ زِمْنِی بِلُطْفِكَ الْخَیْرُ بِحُرْمَةِ محمدٌ رَّسُولُ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلیہ وسلم اس کے بعد سورۂ مزمل کی تلاوت شرع کرے اور جب فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا پر پہنچے تو ۲/بار کہے حَسْبُنَا اللہُ وَ نِعْمَ الْوَكِیْل اس کے بعد جب دوبارہ سورۂ مزمل پڑھے اور فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا پر پہنچے تو ۳/بار یہ کہے شَاھَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ وَ قَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا حٰمٓعٓسٓقٓ مَرَجَ الْبَحْرَیْنِ یَلْتَقِیَانِ بَیْنَھُمَا بَرْزَخٌ لَّا یَبْغِیٰنِ جب تیسری مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے اور فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا پر پہنچے تو کچھ دیر خاموش رہے پھر ۳/مرتبہ کِفَایَتُنَا حِمَایَتُنَا فَسَیَكْفِیْكَھُمُ اللہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ اس کے بعد سورۃ ختم ہو جانے پر رزق کی فراوانی اور روزگار کے وسیع ہو جانے کی دعا کرے۔ اس عمل کو ۲۱/دن تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ رزق کے دروازے اس طرح کھلیں گے کہ عقل حیران ہوگی۔

## مستجاب الدعوات اور مال دار بننے کے لئے

سورۂ مزمل کا یہ عمل عامل کو مستجاب الدعوات بناتا ہے اور عامل کو مال دار



بناتا ہے اور تسخیر کی دولت سے سرفراز کرتا ہے، اس عمل کو کرنے سے پہلے مسجد میں یا تنہائی میں اعتکاف کی نیت سے بیٹھے۔ یہ عمل ۲۱/دن تک جاری رکھنا ہے اور ۲۱/دن تک پرہیز جلالی اور ترکِ حیوانات کے ساتھ کرنا ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ مغرب کی نماز سے پہلے کسی تنہائی کی جگہ میں معتکف ہو جائے اور نیت کرے کہ رات بھر معتکف رہے گا۔ روزانہ ۲۱/راتوں تک اعتکاف کی نیت کرے۔ عمل اس طرح شروع کرے کہ ۴۱/مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورۂ مزمل شرع کرے اور درود شریف یہ پڑھے، اَللّٰھُم صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَازَھَرَتِ النُّجُوْمُ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَاتَلَاحَتِ الْغُیُوْمُ وَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ اس کے بعد ۱۰۰/مرتبہ "یامُنعم" پڑھے پڑھ سورۂ مزمل شروع کرے جب آیت ترتیلاً پر پہنچے تو ۴۱/مرتبہ یہ پڑھے وَمَنْ یَّتَّقِ اللہَ یَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّ یَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ۔

پھر جب آیت فَاتَّخِذْہُ وَكِیْلًا پر پہنچے تو یَابَاسِطَ الرِّزْقِ لِمَنْ یَّشَاءُ بِغَیْرِ حِسَاب ۴۱/مرتبہ پڑھے، اس کے بعد جب آیت سَبِیْلًا پر پہنچے تو یہ آیت ۴۱/مرتبہ پڑھے اَللّٰھُم رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَائِدَةً مِّنَ السَّمَاءِ جب قَرْضًا حَسَنًا پر پہنچے تو ۴۱/مرتبہ یہ پڑھے اَلَا اِلَی اللہِ تَصِیْرُ الْاُمُوْرُ اس کے بعد ختم سورۃ ۴۱/مرتبہ یہ آیت پڑھے اَللّٰهُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِهٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَاءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ اس طرح ۷/مرتبہ پڑھے اور س عمل کو ۲۱/روز تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ اس کے بعد دعائیں قبول ہوں گی۔ دولت موسلا دھار بارش کی طرح برسے گی اور لوگوں میں زبردست مقبولیت پیدا ہوگی۔ اس عمل کو اگر پرہیز

کے بغیر کرے گا تو رجعت کا اندیشہ رہے گا، اس لئے پرہیز جلالی اور ترک حیوانات کے ساتھ یہ عمل کرے اور بہتر ہے کہ ۲۱ر روز تک مونگ کی دال اور جو یا جوار کی رٹی کے سوا کچھ نہ لے۔

## کسی ظالم وفاسق کو ہلاک کرنے کے لئے

قمری مہینے کے آخری منگل کو یہ عمل کریں۔ جنگل میں کسی درخت کے نیچے جس پر پھل آتے ہوں یہ عمل کریں، اپنے اردگرد چھری سے ایک دائرہ کھینچ لیں اور چھری کو زمین میں گاڑ دیں، اس کے بعد ظالم و فاسق کا تصور کرتے ہوئے سورۂ مزمل بلادرود ۲۷ر مرتبہ پڑھیں، پھر چھری کو پوری طرح وہاں دبا کر آجائیں۔ کچھ ہی دنوں میں بحکم خداوندی ظالم وفاسق شخص یا تو ہلاک ہو جائے گا یا کسی ایسے مرض میں مبتلا ہو جائے گا جو اس کو بستر پر ڈال دے گا۔ یہ بات یاد رکھیں کہ اس طرح کے عمل شرعاً مجبوری میں ان ظالموں کے خلاف کرنا چاہئے جن کے ظلم وستم سے اللہ کے تمام بندے پریشان ہوں، اپنی ذاتی دشمنی کی وجہ سے اس طرح کے عمل اگر نہ کریں تو بہتر ہے۔

## مصائب سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص ایسے مصائب کا شکار ہو کہ جن کی وجہ سے زندگی اجیرن بن چکی ہو اور غربت وافلاس کے ساتھ ذلت ورسوائی بھی ہو رہی ہو تو ایک چلّہ سورۂ مزمل اس طرح پڑھے، باوضو ہو کر قبلہ رو بیٹھے اور عشاء کی نماز کے بعد ۲۱ر مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورۂ مزمل کی تلاوت شروع کرے۔ جب وَالْمُكَذِّبِيْنَ پر پہنچے تو اذان پڑھے جب مَّعَكَ تک پہنچے تو پھر اذان پڑھے جب سورۃ ختم



ہو جائے تو پھر اذان پڑھے اس طرح سے ۴۱ر مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے اور اس عمل کو ۴۱ر دن تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ مصائب سے نجات ملے گی اور ذلت و رسوائی سے بھی چھٹکارا نصیب ہوگا۔ یہ عمل ان لوگوں کے لئے مفید ثابت ہوگا جو ناحق گرفتار ہو گئے ہوں اور جن کی ضمانت نہ ہو رہی ہو۔

## حاضرات کے لئے

اگر حاضرات کرنی ہو تو اس کے لئے سورۂ مزمل کی زکوٰۃ ادا کرنا ضروری ہے، جب حاضرات کرنی ہو تو باوضو حالت میں ۴۱ر مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے اور گلاب یا موتیا کے پھول پر دم کر کے کسی آسیب زدہ یا کسی نابالغ بچے کو سنگھائے، سورۂ مزمل ۴۱ر مرتبہ پڑھنے کے بعد یہ عزیمت پڑھے بسم اللّٰه الرحمن الرحيم عزمتُ عليكم و اقسمتُ يابادشاه يكتانوش ملك العرب والعجم ابوعميّة ابوك و اخوك اخوك اخوك حتماً حتماً حتماً مُيسراً ميسراً ميسرًا كنجولةِ كنجولة كنجولةِ اجل بادشاه يكتانوش بحق سليمان ابن داؤد عليه السلام بحق لا اله الا الله محمد رسول الله صلى الله عليه وسلم حاضر شو حاضر شو حاضر شو

## سورۂ مزمل کی زکوٰۃ

جو شخص سورۂ مزمل کی زکوٰۃ نکالنے کے خواہش مند ہو تو اس کو چاہئے کہ ۴۰ر مرتبہ روزانہ بہ نیت زکوٰۃ اس طرح پڑھے کہ اول وآخیر ۴۰ر مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس عمل کو لگاتار ۴۰ر دن تک کرے۔ چالیس دن پورے ہونے کے بعد ۷ر نمازیوں کو کھانا کھلائے اور بچوں کو شیرینی تقسیم کرے۔ انشاء اللہ زکوٰۃ ادا

ہو جائے گی۔ اس دوران کسی پرہیز کی ضرورت نہیں۔ البتہ زبان سے متعلق جو گناہ ہوں ان سے مطلقاً خود کو محفوظ رکھے، مثلاً جھوٹ، غیبت، تہمت اور لایعنی باتیں وغیرہ۔ کوشش کرے کہ یا تو چپ رہے ورنہ استغفار یا درود شریف پڑھتا رہے۔ لوگوں سے ضرورت کی بات چیت کرے لیکن غیر ضروری باتوں سے اپنی زبان کی حفاظت کرے۔ انشاء اللہ سورۂ مزمل کی برکت سے دل میں نورانیت پیدا ہوگی

یہ طریقہ حضرت نظام الدین اولیاء سے منسوب ہے۔ حضرت نظام الدینؒ سلسلہ قادریہ چشتیہ کے مستجاب الدعوات ولی تھے۔ آپ نے اس عمل کا فیض بھی پوری طرح اٹھایا تھا۔

بزرگوں نے فرمایا ہے کہ جو شخص اس عمل کا پابند رہے گا، بڑے بڑے حکماء اور افسران اس کے سامنے گردن جھکانے پر مجبور ہوں گے۔ مہمات وفتوحات میں اس کو کامیابی ملے گی اور جس کے لئے بھی دعا کرے گا قبول ہوگی اس عمل کی پابندی سے انسان درجہ ولایت کو پہنچتا ہے اور اس پر روحانی دولتوں کی موسلا دھار بارش برستی ہیں۔

● دعوت سورۂ مزمل کا طریقہ یہ ہے کہ چاند کی گیارہ تاریخ کو بشرطیکہ چاند عقرب میں نہ ہو نصف شب میں غسل کر کے نیا لباس پہن کر پاک صاف لباس پہن کر کپڑوں کو عطر سے معطر کر کے اس عمل کی شروعات کریں اور یہ لباس جو پہلی رات پہنیں گے اسی عمل کے لئے مخصوص کر دیں۔ عشاء کی نماز سے فارغ ہونے کے بعد تنہائی میں اس عمل کی شروعات کریں۔ اول گیارہ مرتبہ یہ درود شریف پڑھیں۔



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ مَعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ وَمَنْبَعِ الْعِلْمِ وَالْحِلْمِ وَالْحِكَمِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ اس کے بعد سورۂ مزمل کی تلاوت شروع کریں۔ جب آیت رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ تا وَكِيْلًا تک پہنچیں تو اس آیت کو گیارہ مرتبہ پڑھیں، اس کے بعد گیارہ مرتبہ یَا رَبُّ یَا وَكِيْلُ پڑھیں اور گیارہ مرتبہ یہ پڑھیں: یَارَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ اس کے بعد گیارہ مرتبہ یہ درود شریف پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَكُوْنُ بِهَا فِیْ جَمِيْعِ الْاُمُوْرِ وَكِيْلًا۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَكُوْنُ بِهَا بِقَضَآءِ وَحَوَائِجِنَا كَفِيْلًا اس کے بعد گیارہ مرتبہ یَا رَبُّ یَا وَكِيْلُ یَا رَبُّ یَا كَفِيْلُ باقی سورۃ کی تلاوت مکمل کریں، اس کے بعد پھر اسی طرح سورۂ مزمل کو دوبارہ پڑھیں۔ اور اس طرح گیارہ مرتبہ اس عمل کو دہرائیں۔ گیارہ مرتبہ پڑھنے کے بعد پھر گیارہ مرتبہ پہلے والا درود شریف پڑھیں۔ عمل کے ختم پر اللہ سے دعا کریں۔ اور اسی جگہ سو جائیں۔ لیکن عمل والا لباس اتار دیں اس لباس کو صرف عمل کے وقت پہنیں۔

اگر اس عمل کو مسجد میں کریں تو ٹوپی یا پگڑی ضرور سر پر رکھیں۔ اگر اس عمل کو گھر میں کریں تو ننگے سر کریں، جس دن یہ عمل کریں اس دن کھڑے ہو کر عمل کریں۔ اگلے دن سے بیٹھ کر عمل کریں لیکن چلے کے دوران جب بھی وہ دن آئے جس دن عمل شروع کیا تھا اس دن کھڑے ہو کر ہی عمل کریں۔

مثلاً جمعہ کی شب میں عمل شروع کیا تھا تو ہر جمعہ کی شب میں عمل کھڑے

ہو کر کرنا ہے باقی راتوں میں بیٹھ کر کرنا ہے۔ آخری دن جو بھی دن ہو اس دن بھی کھڑے ہو کر یہ عمل کرنا ہے۔

۴۰ دن گزرنے کے بعد روزانہ اس عمل کو صرف ۳ مرتبہ کریں انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے تمام دعائیں قبول ہوں گی اور عامل جس کے لئے بھی اور جس مقصد سے بھی دعا کرے گا قبول ہوگی۔ دوران چلہ اگر پرہیز جلالی کرلیں تو ایسے مشاہدات عامل کو ہوں گے کہ عقل حیران ہوگی۔ مبشرات کے ذریعہ بشارتیں ہوں گی اور بزرگان دین کی روحانی توجہ سے عامل مسلسل بہرہ ور ہوگا۔ دعوت سورۂ مزمل کا یہ عمل اکثر اولیاء کے معمولات میں شامل رہا ہے اور اس عمل کے ذریعہ انہوں نے اللہ کے بندوں کی زبردست روحانی خدمت کی ہے۔ اس عمل کے بعد اگر عامل کسی مریض کے سر پر اپنا ہاتھ رکھ کر دعا کرے گا تو مریض شفایاب ہو جائے گا۔ مریض کیسا بھی ہو عامل کی دعا کی برکت سے مریض کو شفاء اور صحت نصیب ہوگی۔

اس عمل کے بعد عامل جس مقصد کے لئے بھی اپنے ہاتھ اٹھائے گا پروردگار عالم اس کی دعا کو قبول کریں گے اور اس کو مستجاب الدعوات ہونے کا شرف حاصل ہو جائے گا۔

عامل کے لئے یہ ضروری ہے کہ وہ رزق حلال کا خود کو پابند بنائے اور اپنی زبان کو جھوٹ، غیبت، تہمت اور فضول باتوں سے محفوظ رکھے تاکہ عمل کی تاثیر میں رخنہ پیدا نہ ہو۔ دعوت سورۂ مزمل ایک عظیم دولت ہے۔ اور اس دولت سے ہر صاحب ایمان کو مستفیض ہونا چاہیے۔



## تسخیر مؤکلات سورۂ مزمل

یہ عمل مکمل تنہائی میں یقین کامل کے ساتھ کرنا چاہیے۔ عمل کی جگہ پاک صاف ہو۔ اس جگہ میں دوران عمل کسی اور کی آمد ورفت نہ ہو۔ دوران عمل اگربتی روشن کریں یا پھر عود یا عنبر کا بخور جلائیں۔ پرہیز جلالی اور ترک حیوانات کے ساتھ اس عمل کو ۵۰ دن تک جاری رکھیں۔ پہلے دن غسل کریں۔ اس کے بعد روزانہ باوضو عمل کریں۔ اور ہر تیسرے دن غسل ضرور کریں۔ اگر روزانہ غسل کر کے عمل کے لئے بیٹھیں تو افضل ہے۔ حصار قطبی کے ذریعہ اپنا حصار کریں اور اس عمل کو روزانہ نصف شب کے بعد کریں۔

روزانہ اول وآخر ۳-۳ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور ۴۰ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کریں، دوران تلاوت مؤکل کا تصور رکھیں۔ سورۂ مزمل ہر بار مکمل بسم اللہ کے ساتھ پڑھیں۔ پچاس راتوں کے اندر اندر کسی بھی رات ۴ مؤکل حاضر ہوں گے، یہ مؤکل عمل کے وقت بھی حاضر ہو سکتے ہیں۔ اور عامل کو کسی اور جگہ بھی اچانک مل سکتے ہیں، ان کی نشانی یہ ہے کہ یہ چاروں ایک ساتھ آتے ہیں۔ عامل کو ہوش وحواس کے ساتھ دن رات گزارنے چاہئیں اور انسانی روپ میں جب چار انسان ایک ساتھ اس سے ملاقات کریں تو اس کو یقین کرنا چاہیے کہ یہ سورۂ مزمل کے مؤکل ہیں۔ ان کے چہرے نورانی ہوتے ہیں۔ اکثر وبیشتر یہ کالے یا سفید لباس میں ہوتے ہیں۔ ملاقات کے دوران عامل کو علیک سلیک کے بعد سب سے پہلے یہ پوچھنا چاہیے کہ وہ حاضر کس طرح ہوں گے۔ مؤکل دوبارہ حاضری کا آسان عمل بتاتے ہیں۔ عامل کو چاہیے کہ اس عمل کو اپنے ذہن

میں محفوظ رکھے۔ اگر عامل کی روحانی طاقت بڑھی ہوئی ہوتی ہے تو وہ عامل کے روبرو آکر ملاقات کرتے ہیں ورنہ خواب میں حاضر ہوتے ہیں۔ اور عامل کے تمام سوالوں کے جواب دیتے ہیں۔ سورۂ مزمل کے مؤکلین کے ذریعہ دفینوں کی کھوج بھی کی جاسکتی ہے۔ اور گم شدہ لوگوں کا سراغ بھی نکالا جاسکتا ہے۔ دوران چلہ عامل کو مختلف نوعیت کی بشارتیں خوابوں میں ہوتی ہیں۔ عامل کو چاہئے کہ ان بشارتوں کو اپنے پاس نوٹ رکھے اور کسی تجربہ کار سے ان کا ذکر کرکے ان کا مطلب معلوم کرے۔

یہ بات واضح رہے کہ اگر کوئی عامل سورۂ مزمل کے مؤکل تابع کرنے میں کامیاب ہوجاتا ہے تو وہ روحانیت کی دنیا کا بے تاج بادشاہ بن جاتا ہے۔

## حاضرات سورۂ مزمل

اس حاضرات پر قابو پانے کے لئے سب سے پہلے اس کی زکوۃ ادا کرے۔ طریقہ یہ ہے کہ عروج ماہ میں جمعرات یا اتوار سے شروع کرے۔ روزانہ ۲۱ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرکے اول وآخر ۱۱/۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ ۴۰ ہرویں دن کمسن بچوں کو شیرنی تقسیم کرے۔ انشاء اللہ زکوۃ ادا ہوگی۔ زکوۃ کے بعد نوچندی جمعہ کو صبح ۸ بجے اور ۹ کے درمیان نقش تیار کرے اور حفاظت سے اپنے پاس رکھے۔

جب حاضرات کرنی ہو تو نقش مریض یا بچے کے ہاتھ میں دے اور تاکید کردے کہ وہ نقش کو دیکھتا رہے اور خصوصاً سیاہ خانہ میں اپنی نظریں جمائے رکھے۔ عامل کو چاہئے ایک مرتبہ سورۂ مزمل مع عزیمت پڑھے۔ انشاء اللہ اسی



وقت مؤکل حاضر ہوکر ہم کلام ہوں گے۔

عزیمت یہ ہے: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اجبد یاد وقیائیل یاطاطائیل یاشرفیائیل یارفتمائیل بحق یٰأیھا المزمل قم اللیل الا قلیلا (تاختم سورۃ پڑھے) ختم سورۃ کے بعد یہ عزیمت پڑھے۔

واتبعوا ما تتلوا الشیٰطین علیٰ ملک سلیمان وما کفر سلیمان ولٰکن الشیٰطین کفروا یعلمون الناس السحر شاہ بکمانوس رااعلام بدیدی ایں قعہ بوسیلۂ خدا ورسول خدا آمدہ حاضر شود۔

حاضرات کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶



اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم
۷۷ ع ۸۸ راہ
۹۹۱۱۰۱۰۱۰۹۶۵۱۱۹
واتبعوا ما تتلوا الشیٰطین علیٰ ملک سلیمان وما کفر سلیمان ولٰکن الشیٰطین کفروا یعلمون الناس السحر شاہ بکمانوس رااعلام بدیدی ایں قعہ بوسیلۂ خدا ورسول خدا آمدہ حاضر شود۔

اس نقش کو ایک بار تیار کرکے رکھ لیں، لیکن اس کی کالس پر حاضرات والی روشنائی لگائیں۔ انشاء اللہ لازماً حاضرات ہوگی اور مؤکلین حاضر ہوکر عامل سے ہم کلام ہوں گے اور جب عامل رخصت کی اجازت دیدے گا جب ہی رخصت ہوں گے۔

## سورۂ مزمل کی حاضرات کا دوسرا طریقہ

اس حاضرات کی زکوۃ ادا کرنا ضروری ہے۔ طریقہ زکوۃ یہ ہے کہ عروج ماہ میں جمعرات سے ہر نماز کے بعد ۳ ر مرتبہ اور عشاء کی نماز کے بعد ۴۱ ر مرتبہ روزانہ سورۂ مزمل پڑھیں، اول وآخر ۱۱-۱۱ ر مرتبہ درود شریف پڑیں۔ ۴۰ ر ویں روز مٹھائی تقسیم کریں۔ انشاء اللہ زکوۃ ادا ہو جائے گی۔

اس کے بعد عامل جب حاضرات کرنا چاہے تو اس سورۃ کا نقش تیار کرے اور اس کے پانچوے خانہ میں حاضرات کی سیاہی بھرے اور نقش کسی نابالغ بچے کے ہاتھ میں تھمادیں۔ یہ نقش مریض کے ہاتھ میں بھی تھما سکتے ہیں۔ تاکید کریں کہ بچہ یا مریض نقش کو گھورتا رہے۔ عامل کو اس وقت یہ چاہئے کہ وہ سورۂ مزمل کی تلات کرتا رہے۔ چند ہی ساعتوں میں اموا کیل حاضر ہوں گے۔

ایک موکل کا نام لومائیل ہوگا۔ دوسرے موکل کا نام لوخائیل ہوگا

تیسرے موکل کا نام رویائیل ہوگا اور چوتھے موکل کا نام طائیل ہوگا

عامل کو چاہئے کہ ان موکلین سے کوئی عہد لے اور ان کے ذریعہ جنات کو قید کرائے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

لوخائیل | لومائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۲۲۸۲۳ | ۲۲۸۱۸ | ۲۲۸۲۵ |
| ۲۲۸۲۴ | [redacted] | ۲۲۸۲۰ |
| ۲۲۸۱۹ | ۲۲۸۲۶ | ۲۲۸۲۱ |

طاطائیل | رویائیل



## جادو، آسیب اور آفات سے نجات کے لئے

اگر کوئی سحر، آسیب، نظر بد یا کسی بھی آفت میں مبتلا ہو تو اس کو نو چندی جمعرات کے دن یہ تینوں نقش لکھنے چاہئیں۔

سورۂ یٰسین کا نقش دائیں بازو پر باندھیں، سورۂ مزمل کا نقش بائیں بازو پر باندھیں اور قرآن حکیم کا نقش گلے میں ڈالیں۔ روزانہ نماز فجر کے بعد سورہ یٰسین اور اور نماز عشاء کے بعد سورۂ مزمل کی تلاوت کرتے رہیں۔ اول وآخیر ایک ایک مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں۔ انشاء اللہ حیر تناک فوائد سامنے آئیں گے۔ سورۂ یٰسین کا نقشہ یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۳۵۲ | ۵۵۳۵۶ | ۵۵۳۵۹ | ۵۵۳۴۵ |
| ۵۵۳۵۸ | ۵۵۳۴۶ | ۵۵۳۵۱ | ۵۵۳۵۷ |
| ۵۵۳۴۷ | ۵۵۳۶۱ | ۵۵۳۵۳ | ۵۵۳۵۰ |
| ۵۵۳۵۴ | ۵۵۳۴۹ | ۵۵۳۴۸ | ۵۵۳۶۰ |

سورۂ مزمل کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۱۹۳ | ۱۷۱۵۶ | ۱۷۱۹۹ | ۱۷۱۸۶ |
| ۱۷۱۹۸ | ۱۷۱۸۷ | ۱۷۱۹۲ | ۱۷۱۹۷ |
| ۱۷۱۸۸ | ۱۷۲۰۱ | ۱۷۱۹۴ | ۱۷۱۹۱ |
| ۱۷۱۹۵ | ۱۷۱۹۰ | ۱۷۱۸۹ | ۱۷۲۰۰ |

قرآن حکیم کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٠٧٨٩٥٣ | ٦٠٧٨٩٦٨ | ٦٠٧٨٩٦٥ | ٦٠٧٨٩٦٢ |
| ٦٠٧٨٩٦٦ | ٦٠٧٨٩٦١ | ٦٠٧٨٩٥٥ | ٦٠٧٨٩٦٧ |
| ٦٠٧٨٩٦٠ | ٦٠٧٨٩٦٣ | ٦٠٧٨٩٧٠ | ٦٠٧٨٩٥٦ |
| ٦٠٧٨٩٦٩ | ٦٠٧٨٩٥٧ | ٦٠٧٨٩٥٩ | ٦٠٧٨٩٦٤ |

## جنات، آسیب، جادو اور گردشوں سے نجات کے لئے

بعض بزرگوں نے فرمایا ہے کہ سورۂ مزمل کا یہ نقش جو چاروں قل کے ساتھ ہے جنات، آسیب، جادو اور گردشوں سے نجات دلانے میں بہت مفید ثابت ہوتا ہے۔ اس نقش کو ساعتِ سعید میں لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ مطلوبہ نتائج بہت جلد ظاہر ہوں گے۔

نقش یہ ہے۔

قُلْ یَا اَیُّهَا الْکَافِرُوْنَ لَا اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ
وَلَا اَنْتُمْ عَابِدُوْنَ مَا اَعْبُدُ وَلَا اَنَا عَابِدٌ مَا عَبَدْتُّمْ
وَلَا اَنْتُمْ عَابِدُوْنَ مَا اَعْبُدُ لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ. مَلِکِ النَّاسِ. اِلٰهِ النَّاسِ. مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ. الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ. مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ

| | | |
|---|---|---|
| ٢٢٩٢٥ | ٢٢٩١٨ | ٢٢٩٢٣ |
| ٢٢٩٢٠ | ٢٢٩٢٢ | ٢٢٩٢٤ |
| ٢٢٩٢١ | ٢٢٩٢٦ | ٢٢٩١٩ |

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ. مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ. وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ. وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ. وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ.

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ. اَللّٰهُ الصَّمَدُ. لَمْ یَلِدْ
وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ.



## سورۂ مزمل کا ایک موثر ترین عمل برائے تسخیر خلائق

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ لوگ اس کی طرف متوجہ رہیں، اس کی عزت کریں اور اس سے محبت کریں اور وہ عوام وخواص میں مقبول رہے تو اس کو ۴۰ روز تک یہ عمل کرنا چاہیے۔

سورۂ یٰسین کی تلاوت اس طرح کریں کہ اول وآخر ۳-۳ مرتبہ درود تاج پڑھیں اور سورۂ یٰسین کے ہر مبین پر سورۂ مزمل ایک بار اس طرح پڑھیں کہ اول و آخیر ۱۲۹ مرتبہ "یالطیف" پڑھیں۔ پرہیز کوئی نہیں ہے لیکن اس دوران کسی سے کسی بھی طرح نہ جھگڑا کریں اور نہ اپنے خیالات کو منفی بنائیں۔ سب سے محبت کریں اور دشمن کے بارے میں بھی برا نہ سوچیں اور کوئی پرہیز نہیں ہے۔ چلہ پورا ہونے کے بعد نمازِ فجر کے بعد ایک بار سورۂ یٰسین کی اور نمازِ عشاء کے بعد ایک بار سورۂ مزمل پڑھا کریں۔ انشاء اللہ دنیا عامل کی مٹھی میں رہے گی۔

## ہر طرح کے مرض سے نجات پانے کے لئے

کوئی بھی جسمانی مرض ہو سورۂ مزمل کے نقش کے ذریعہ اس سے نجات حاصل کی جاسکتی ہے۔

سورۂ مزمل کے مربع نقش کو مریض کے عنصر کے حساب سے بنا کر مریض کے گلے میں ڈالیں۔ اگر مریض کا عنصر آتشی ہو تو آتشی چال سے نقش لکھیں۔ اگر مریض کا عنصر بادی ہے تو بادی چال سے نقش لکھیں۔ اگر مریض کا عنصر آبی ہو تو آبی چال سے اور عنصر خاکی ہو تو خاکی چال سے نقش لکھیں اور مریض کے گلے میں ڈالیں۔ سورۂ مزمل کا نقش آتشی چال سے یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۱۹۳ | ۱۷۱۹۶ | ۱۷۱۹۹ | ۱۷۱۸۶ |
| ۱۷۱۹۸ | ۱۷۱۸۷ | ۱۷۱۹۲ | ۱۷۱۹۷ |
| ۱۷۱۸۸ | ۱۷۲۰۱ | ۱۷۱۹۴ | ۱۷۱۹۱ |
| ۱۷۱۹۵ | ۱۷۱۹۰ | ۱۷۱۸۹ | ۱۷۲۰۰ |

سورۂ مزمل کا نقش بادی چال سے یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۱۸۹ | ۱۷۱۹۴ | ۱۷۱۹۲ | ۱۷۱۹۹ |
| ۱۷۲۰۰ | ۱۷۱۸۸ | ۱۷۱۹۷ | ۱۷۱۸۶ |
| ۱۷۱۹۵ | ۱۷۱۸۸ | ۱۷۱۹۸ | ۱۷۱۹۳ |
| ۱۷۱۹۰ | ۱۷۲۰۱ | ۱۷۱۸۷ | ۱۷۱۹۶ |

سورۂ مزمل کا نقش آبی چال سے یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۱۹۹ | ۱۷۱۸۶ | ۱۷۱۹۳ | ۱۷۱۹۶ |
| ۱۷۱۹۲ | ۱۷۱۹۷ | ۱۷۱۹۸ | ۱۷۱۸۷ |
| ۱۷۱۹۴ | ۱۷۱۹۱ | ۱۷۱۸۸ | ۱۷۲۰۱ |
| ۱۷۱۸۹ | ۱۷۲۰۰ | ۱۷۱۹۵ | ۱۷۱۹۰ |

سورۂ مزمل کا نقش خاکی چال سے یہ ہے۔



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۱۹۵ | ۱۷۱۸۹ | ۱۷۱۹۰ | ۱۷۲۰۰ |
| ۱۷۱۸۸ | ۱۷۲۰۱ | ۱۷۱۹۴ | ۱۷۱۹۱ |
| ۱۷۱۹۸ | ۱۷۱۸۷ | ۱۷۱۹۲ | ۱۷۱۹۷ |
| ۱۷۱۹۳ | ۱۷۱۹۶ | ۱۷۱۹۹ | ۱۷۱۸۶ |

پینے کے لئے سب مریضوں کو یہ نقش دیا جائے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۲۹۲۳ | ۲۲۹۱۸ | ۲۲۹۲۵ |
| ۲۲۹۲۴ | ۲۲۹۲۲ | ۲۲۹۲۰ |
| | | |

کیسا بھی موذی مرض ہوگا انشاء اللہ ۲۱ دن میں اس سے نجات مل جائے گی اور مریض صحت مند ہوجائے گا، پینے والے نقش گلاب و زعفران سے لکھیں۔

پینے والے نقش اگر کاغذ کے بجائے روزانہ چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھوکر مریض کو پلائیں تو بہتر ہے۔

تمت

